
Tabba Heart Institute
A state-of-the-art Cardiac Hospital
WHERE YOU MEET CARING, FRIENDLY PEOPLE

HUM
مصالحہ
Volume 7 - Issue 76 November 2015

# MASALA
## TV FOOD MAG

Content





# EDITORIAL



## محترم قارئین

السلام وعلیکم!

گیارہ سال کے بعد آج جب میں ہم نیٹ ورک کو خیر باد کہہ رہی ہوں تو مجھے انتہائی دُکھ بھی ہے اور خوشی بھی۔ ملے جُلے ان جذبات کی وجہ ایک طرف ادارے سے گہری وابستگی ہے تو دوسری طرف اپنے ذاتی ادارے کے قیام کی خوشی۔

مصالحہ ٹی وی فوڈ میگ آج سے سات سال قبل شروع کیا' 35 صفحات پر مشتمل دوماہی رسالے کے اجراء کے وقت خود مجھے اس بات کا اندازہ نہیں تھا کہ ہمیں پہلے ہی شمارے کی دوبارہ اشاعت کرنی ہوگی۔ چند ہی شماروں کے بعد ہم پر اسے ماہنامہ کرنے کا انتہائی دباؤ آیا اور جلد ہی یہ 80 سے زائد صفحات کے ماہنامہ میگزین کی صورت میں عوام کے سامنے تھا۔ عوام کی جانب سے بھرپُور پذیرائی نے اسے اشاعت کے اعتبار سے پاکستان کا سب سے بڑا جریدہ بنادیا اور آج بھی یہ ایک کثیر الاشاعت میگزین کی صورت میں عوامی پسندیدگی کی سند پارہا ہے۔

مصالحہ ٹی وی فوڈ میگ نے نہ صرف عوام کو فیضاب کیا ہے بلکہ انتظامیہ کی توقعات کو بھی پورا کیا ہے۔ یہ میگزین کی بے مثال کامیابی ہی تھی جس نے ہمیں کُک بکس کے اجراء کی سوچ دی۔ ہم نے لائیو ایٹ نائن' ہانڈی اور مصالحہ مارننگز کی کُک بکس شائع کیں اور انتہائی کامیابی سے اُن کے دوسرے اور تیسرے ایڈیشن کا بھی اجراء کیا۔

میں نے اپنی پوری محنت اور لگن سے اس رسالے کو پروان چڑھایا اور میں دعا ہے کہ میرے بعد بھی یہ رسالہ ترقی کی منازل طے کرتا رہے۔ شازیہ جو رسالے کے آغاز ہی سے میرے ساتھ ہے' مجھے اس سے اُمید ہے کہ وہ میرے بعد رسالے کو اسی طرح سے لے کر نہ صرف آگے بڑھے گی بلکہ رسالے کی ترقی و ترویج میں کوئی کسر نہیں چھوڑے گی اور لوگوں کا تعاون اس کے ساتھ رہے گا۔

میں مشکور ہوں ان تمام لوگوں کی جن کے تعاون کے بغیر کچھ بھی ممکن نہ تھا۔ اس میں سرفہرست ہیں صدر ہم نیٹ ورک اور رسالے کی چیف ایڈیٹر سلطانہ صدیقی' جنہوں نے رسالے کے آغاز میں ہر قدم پر میرا ساتھ دیا' چیف ایگزیکٹو آفیسر ہم نیٹ ورک دُرید قریشی اور وائس پریذیڈنٹ ہم نیٹ ورک اطہر وقار عظیم جن کے قیمتی مشورے ہمیشہ میرے ساتھ رہے۔ مصالحہ کے تقسیم کار صابر حسین جاوید' پرنٹر سہیل حیات اور ایڈورٹائزنگ منیجر منور حسین بھٹی کے تعاون کے بغیر ترقی کا یہ سفر ادھورا تھا۔ میں بطور خاص شکریہ ادا کرنا چاہوں گی' ہم مصالحہ کی پوری ٹیم کا جنہوں نے مطلوبہ مواد کی فراہمی میں ہمیشہ تعاون کیا' اسسٹنٹ ایڈیٹرز اور ایڈیٹوریل اسسٹنٹ سمیت میری موجودہ اور سابقہ پوری ٹیم جنہوں نے میری بھرپُور معاونت کی اور میں کیسے بھول سکتی ہوں اپنے سابقہ اور موجودہ فوٹوگرافرز کو جو اگر اچھی تصاویر نہ بنائیں تو کام دشوار ہو جائے۔

اگر آج میں ترقی کی ان منازل پر ہوں اور ترقی کی نئی شاہراہ کی جانب گامزن ہوں تو آپ تمام لوگوں کا تعاون اور ساتھ شامل ہے۔ مجھے اپنے نئے سفر کے لئے آپ کی دعاؤں کی اشد ضرورت ہے' جب کہ میرا تعاون مستقبل میں بھی اس ادارے کے ساتھ رہے گا۔

''مصالحہ ٹی وی فوڈ میگ'' کی ترقی کے لئے بہت سی دُعاؤں کے ساتھ' بطور اس کی ایڈیٹر خدا حافظ۔

**شہناز رمزی**

چیف ایڈیٹر۔ سلطانہ صدیقی' ایڈیٹر۔ شہناز رمزی' جائنٹ ایڈیٹر۔ شازیہ انوار
اسسٹنٹ ایڈیٹر۔ معاذ احمد' ایڈیٹوریل اسسٹنٹ۔ نصر خان
سینئر ویژولائزر۔ سید نبیل احمد' ڈیزائنر۔ یوسف رضوی' عکاسی۔ حارث عثمانی' احسن قریشی' ایڈورٹائزنگ منیجر۔ منور حسین بھٹی munawar.h@masalatv.tv - فون: 03333222353
ڈسٹری بیوٹر۔ رہبر نیوز ایجنسی 0333 216 8390 پرنٹر۔ یونی پرنٹ
ہم نیٹ ورک لمیٹڈ۔ 10/11' حسن علی اسٹریٹ' بالمقابل آئی آئی چندریگر روڈ کراچی۔ 74000 پاکستان یو اے این: 111-486-111 (کراچی) فیکس: 92-21-32628640
مزید معلومات کے لئے: shanaz.ramzi@hum.tv آن لائن خریداری کے لئے: http://www.masala.tv/masalamag/

# مصالحہ فیملی فیسٹول کا لاہور میں شاندار انعقاد

## فیسٹول کے دونوں دن مصالحہ ٹی وی کے شیفس نے براہ راست کھانا پکانے کا مظاہرہ کیا جسے ناظرین نے خوب سراہا

زندہ دلان لاہور کو سیر و تفریح کے مواقع میسر آ جائیں تو وہ اس کا بھرپور فائدہ اُٹھاتے ہیں۔ ہم مصالحہ انہیں سال میں ایک بار ہفتے کے 2 دن تک ایک ایسی تفریح فراہم کرتا ہے جس میں وہ اپنے پورے خاندان کے ہمراہ دل کھول کر لطف اندوز ہوتے ہیں۔ جی ہاں' یہ موقع ہے مصالحہ فیملی فیسٹول کا' جو اب ایک ثقافتی تقریب کی حیثیت اختیار کر چکا ہے۔

''ہم مصالحہ'' کی جانب سے ملک کے دو بڑے شہروں کراچی اور لاہور میں سال میں ایک' ایک مرتبہ منعقدہ اس جشن میں جیسے پورا شہر اُمڈ آتا ہے۔ بچے' بڑے' بوڑھے' خواتین اور حضرات بلاتفریق اس جس میں شرکت کے لئے ہیں' اپنے پسندیدہ شیفس سے ملاقات کرتے ہیں' براہ راست کھانا پکانے کا مزہ لیتے ہیں اور دل بھر کر خریداری کرتے ہیں۔ ماضی میں بھی اس فیسٹول میں شرکاء کی ریکارڈ تعداد نوٹ کی گئی اور موجودہ فیسٹول میں بھی صورت حال نہایت حوصلہ افزاء رہی۔

سال رواں کے اوائل میں کراچی کے ایکسپو سینٹر میں منعقدہ مصالحہ فیملی فیسٹول کی فقید المثال کامیابی کے بعد ایکسپو سینٹر لاہور میں مصالحہ فیملی فیسٹول کا اہتمام کیا گیا جس میں لاہور کے ہر شعبۂ ہائے زندگی سے تعلق رکھنے والے افراد کا جم غفیر شریک ہوا جو اپنے پسندیدہ شیفس سے ملاقات کے علاوہ کھانے پینے' خریداری اور تفریح کے بھرپور مواقع سے پوری طرح لطف اندوز ہوا۔

مصالحہ فیملی فیسٹول لاہور میں پاکستان کے ہر معروف برانڈ کی جانب سے مختلف اسٹال لگائے گئے' جہاں پر فیسٹول کے شرکاء کے لئے اشیائے خورد و نوش کے علاوہ روزمرہ استعمال کی بے شمار اشیاء مناسب قیمتوں پر دستیاب تھیں۔ اس موقع پر لوگوں کو نہ صرف اپنے پسندیدہ شیفس سے بلکہ ہم ستارے کے مارننگ شو ''ستارے کی صبح'' کی ہردلعزیز اور پسندیدہ میزبان شائستہ لودھی سے ملاقات کرنے کا موقع بھی میسر آیا۔ شائستہ لودھی نے لاہور کے باسیوں سے نہ صرف دل کھول کر باتیں کیں بلکہ اُن کے ساتھ مل کر خوب ہلا گلا کیا اور انہیں قیمتی انعامات بھی تقسیم کیے۔

نیٹ ورک کی جانب سے لگائے جانے والے ''پبلکیشن اسٹال'' شرکاء کی دلچسپی کا مرکز بنا رہا جہاں اُن کی پسندیدہ مصالحہ کک بکس کے علاوہ مصالحہ ٹی وی فوڈ میگ انتہائی مناسب قیمتوں پر دستیاب تھے۔ اس اسٹال پر شرکاء کی ایک بڑی تعداد اپنے پسندیدہ شیفس سے ملاقات کرنے اور کک بکس پر اُن کے آٹوگراف لینے کے لئے موجود تھی۔ لوگوں کی کثیر تعداد مصالحہ کے اسٹال پر بھی موجود تھی جہاں مختلف مقابلوں کے ذریعے شرکاء پر انعامات کی بارش کی جارہی تھی۔

فیسٹول میں بچوں کی تفریح کو بھی ملحوظ خاطر رکھا گیا' بچوں کے لئے سجایا گیا خصوصی پنڈال بچوں کی توجہ کا مرکز بنا رہا جہاں جمپنگ کیسل' میری گو راؤنڈ' نایاب گاڑیوں کی نمائش اور پالتو جانوروں کی نمائش کے علاوہ نوجوانوں اور بچوں کے لئے جھولے اور دیگر تفریح کے سامان بھی موجود تھے۔ ایک اسٹال پر جادوگر فیسٹول کے حاضرین پر اپنے فن کا جادو چلا رہے تھے۔

فیسٹول کے شرکاء نے ہم نیٹ ورک کی اس کاوش کو سراہتے ہوئے ایسے دلچسپ فیسٹول کے انعقاد کو عوام کے لئے تازہ ہوا کا جھونکا قرار دیا۔ حاضرین کے مطابق مصالحہ فوڈ فیسٹول ایک ایسا موقع ہوتا ہے جس میں گھر کے تمام افراد بلا جھجک شریک ہو کر لطف اندوز ہوتے ہیں۔

ہم نیٹ ورک کی صدر سلطانہ صدیقی نے فیسٹول کے حوالے سے اپنے ایک خصوصی پیغام میں کہا کہ ''ہم نیٹ ورک مصالحہ فیملی فیسٹول کو کامیاب بنانے اور اس ملک کی رونق بحال کرنے میں اپنے صارفین اور شرکاء کا بے حد مشکور ہے۔ ہم نیٹ ورک ہمیشہ سے عوام کو تفریح طبع کے مواقع فراہم کرنے کے لئے کوشاں ہے' عوام کی بھرپور شرکت کے نتیجے میں ہماری یہ کوششیں بارآور ثابت ہوتی ہیں۔'' ■



# "ہم مصالحہ" کے 9 کامیاب سال

ہم نیٹ ورک کی صدر سلطانہ صدیقی نے ہم مصالحہ کی ٹیم اور مہمانوں کے ہمراہ کیک کاٹ کر سالگرہ کی تقریبات کا اختتام کیا




گزشتہ دنوں پاکستان کے پہلے اور سب سے کامیاب 24 گھنٹے چلنے والے فوڈ چینل ہم مصالحہ نے اپنی نویں سالگرہ کے جشن کی تقریبات کا اہتمام کیا۔ اس موقع پر صبح 11 بجے سے رات 7 بجے تک خصوصی براہ راست نشریات پیش کی گئیں، جس میں صدر ہم نیٹ ورک سلطانہ صدیقی، سینئر نائب صدر اطہر وقار عظیم، مصالحہ کے شیفس، ناظرین کی پسندیدہ اور "ستارے کی صبح" کی میزبان شائستہ لودھی، "جاگو پاکستان جاگو" کی میزبان صنم جنگ اور کرن خان سمیت متعدد مشہور شخصیات نے شرکت کی۔

خصوصی براہ راست نشریات کا آغاز ہم مصالحہ کی ہردلعزیز میزبان کرن خان نے اپنے مخصوص انداز میں کیا، بعدازاں عبیل جاوید ان کا ساتھ دینے کے لئے آموجود ہوئیں۔ اس موقع پر ہم مصالحہ کے پرستاروں نے براہ راست کالوں کے ذریعے اس نشریات میں حصہ لیا اور مصالحہ کو کامیابی کے مسلسل نویں سال کی بے حد مبارکباد پیش کی۔

سالگرہ کے موقع پر سب سے پہلے ہم مصالحہ کی گزشتہ 8 سالہ کارکردگی کی شان دار جھلکیاں دکھائی گئیں، جس میں گزشتہ 8 سالوں میں پیش کئے جانے والے خاص پروگراموں اور مصالحہ ٹی وی کے ترقی کے سفر کا تفصیلی جائزہ لیا گیا۔

پاکستان کرکٹ ٹیم کے سابق کپتان معین خان بھی اپنی فیملی کے ہمراہ سالگرہ کی تقریب میں شریک ہوئے۔ انہوں نے اس موقع پر اپنی اہلیہ کے ہمراہ کھانا بھی پکایا، اُن کے علاوہ مانی، ثنا فاخر، ثمن انصاری، مایا علیزہ، مریم حفیظ اور سکینہ کے علاوہ مصالحہ کے شیفس شیریں انور، شیف گلزار، زردا آفتاب، زبیدہ طارق، طاہر چوہدری اور زارنگ سدھوا بھی موجود تھے۔

اس خصوصی نشریات میں ہم مصالحہ کے شیفس کے علاوہ سمیرا، ثمین، رابعہ اور میریٹ ہوٹل کے شیفس نے موقع پر کھانا پکایا۔ گزشتہ سالوں کی طرح امسال بھی شیف عرفان واسطی مصالحہ کی سالگرہ کے لئے 250 پونڈز وزنی کیک تیار کیا۔ ہم نیٹ ورک کی صدر سلطانہ صدیقی نے ہم مصالحہ کی ٹیم اور مہمانوں کے ہمراہ کیک کاٹ کر سالگرہ کی تقریبات کا اختتام کیا۔

ہم مصالحہ کے نویں سال کی تکمیل اور اس کی سالگرہ کے جشن کا انعقاد ہم مصالحہ کی عوامی مقبولیت اور اس کی تسلسل سے کامیابی کا مظہر ہے۔ پاکستان میں کھانے پکانے کے چینلوں کا سنگ بنیاد رکھنے والا یہ چینل آج بھی پوری آب وتاب سے جاری ہے، جب کہ اس کے مقلد دیگر چینل جو نہایت دعوؤں کے ساتھ میدان میں آئے تھے، بہت جلد اس دوڑ میں یا تو پیچھے رہ گئے یا پھر بند ہو گئے۔ اس کامیابی کا سہرا ہم نیٹ ورک کی انتظامیہ کے سر جاتا ہے جنہوں نے اپنے پلیٹ فارم سے جو بھی کام کیا وہ بے مثال کیا اور اسے کامیابی کی شاہراہوں پر گامزن کیا۔ ہم مصالحہ اس کی ایک مثال ہے جو اپنے معیار کو برقرار رکھتے ہوئے آج بھی کامیابی سے اپنے دیکھنے والوں کی خواہشات کی تکمیل میں مصروف ہے اور اس کا مستقبل بھی روشن ہے۔ ■

قارئین کی از حد فرمائش پر یہ سلسلہ دوبارہ شروع کیا جارہا ہے۔ اگر آپ بھی اپنے کسی پسندیدہ ستارے کے کھانے کے حوالے سے پسند و ناپسند جاننے کے خواہشمند ہیں تو اپنی فرمائش ہمیں لکھ بھیجیں۔ شازیہ انوار



# اس ماہ کا ستارہ

# صاحبہ

بڑی بڑی آنکھوں اور من موہنی مسکراہٹ کی مالک، مدیحہ المعروف صاحبہ ماضی کی انتہائی مقبول اداکارہ نشو کی صاحبزادی ہیں۔ صاحبہ 13 مارچ 1972ء میں لاہور میں پیدا ہوئیں، تعلیم لاہور سے ہی حاصل کی اور 1992ء میں "محبت کے سوداگر" سے فلمی میدان میں قدم رکھا، انہوں نے اردو اور پنجابی دونوں فلموں میں اپنی اداکاری کے جوہر دکھائے۔ اُن کی معروف فلموں میں عشق رہنا سدا، ہیرو، منڈا اگبڑا جائے، ہم تو چلے سسرال، معاملہ گڑبڑ ہے، چور مچائے شور، محبت کے سوداگر، پولیس اسٹوری، بابرا، گروچیلا، سوداگر، پرنس، نو بے بی نو، ہاتھی میرے ساتھی، ایکٹر، خوبصورت شیطان، پتر جیرا بلیڈی دا، بیٹا، ٹریفک جام، خزانہ، پناہ، لو95، منڈا تیرا دیوانہ، مس استنبول، منڈا شرارتی، راجا صاحب، اقتدار، تو چیز بڑی ہے مست مست، جیتے ہیں شان سے، مہندی، آؤ پیار کریں، ہم کسی سے کم نہیں، کڑی منڈا راضی، خدا جانے، میں کھلاڑی تو اناڑی، کرشمہ، جان جان پاکستان، برسات کی رات، دل بھی تیرا ہم بھی تیرے، دیور دیوانے، سکھاں، انصاف ہو تو ایسا، کبھی ہاں، کبھی نا، زیور، صاحب، بی بی اور طوائف، چاند بابو، عشق زندہ رہے گا اور دل سے نہ بھلانا سمیت دیگر شامل ہیں۔ 1997ء میں اُن نے اداکار افضل خان المعروف جان ریمبو سے شادی ہونے کے بعد انہوں نے فلمی دنیا کو خیرباد کہہ دیا، تاہم انہوں نے اپنے شوہر افضل کے ہمراہ اپنا مارننگ شو کی میزبانی کے فرائض انجام دیئے۔ صاحبہ کے 2 بیٹے ہیں، وہ اپنی ازدواجی زندگی میں نہایت خوش ہیں۔

صاحبہ کو آج فلموں میں کام کرنے سے زیادہ فلمیں بنانے میں دلچسپی ہے۔ صاحبہ کے مطابق انہوں نے شادی سے پہلے ہی یہ فیصلہ کرلیا تھا کہ وہ شادی کے بعد فلموں میں کام نہیں کریں گی۔ گو کہ انہیں آج بھی فلموں کی پیشکش ہوتی ہے لیکن وہ اپنے اس فیصلے پر سختی سے قائم ہیں۔ صاحبہ کا کہنا ہے کہ وہ صرف ذاتی پروڈکشن کے تحت بننے والی ڈرامہ سیریل میں کام کریں گی۔ وہ پاکستانی فلم انڈسٹری اور شوبز کی ترقی کے لئے اپنا کردار ادا کرنے کی خواہاں ہیں۔

صاحبہ کہتی ہیں کہ پروگراموں کی میزبانی سے فلموں اور ڈراموں کے مقابلے میں زیادہ پیسے ملتے ہیں جب کہ وقت بھی کم درکار ہوتا ہے اس لئے وہ میزبانی کو ترجیح دیتی ہیں۔

ان دنوں صاحبہ خالد حفیظ خان کے ساتھ مل کر مشترکہ پروڈکشن کے تحت سوپ بنارہی ہیں۔ سوپ کا اسکرپٹ خدا بخش نے تحریر کیا ہے اور جلد ریکارڈنگ کا سلسلہ شروع ہوجائے گا۔ اس سوپ میں صاحبہ خود بھی اداکاری کے جوہر دکھائیں گی۔



مصالحہ کے ان صفحات کے ذریعے ہم اداکارہ اور میزبان صاحبہ کے کھانے پینے کے مشاغل سے اپنے قارئین کو آگاہ کر رہے ہیں۔

**مصالحہ ٹی وی فوڈ میگ** ☆ کون سی ڈش شوق سے کھاتی ہیں؟
**صاحبہ افضل** ☆ مجھے بریانی بے حد پسند ہے۔

**مصالحہ ٹی وی فوڈ میگ** ☆ گھر والے آپ کے ہاتھ کی پکائی ہوئی کون سی ڈش کی فرمائش کرتے ہیں؟
**صاحبہ افضل** ☆ سبزیوں کی بریانی۔ میری پکائی جانے والی یہ ڈش پورے خاندان کو پسند ہے۔

**مصالحہ ٹی وی فوڈ میگ** ☆ کون سا ریسٹورینٹ جانے کے لئے ہر وقت تیار رہتی ہیں؟
**صاحبہ افضل** ☆ فوڈیز' یہاں کا کھانا بے حد مزیدار ہے۔

**مصالحہ ٹی وی فوڈ میگ** ☆ بیرون ملک جائیں تو کون سی ڈش کھانا پسند کرتی ہیں؟
**صاحبہ افضل** ☆ پاکستان سے باہر جا کر میرا گزارا صرف برگرز اور پیزا پر ہوتا ہے۔

**مصالحہ ٹی وی فوڈ میگ** ☆ اسمارٹنس کا کیا راز ہے؟
**صاحبہ افضل** ☆ میں باقاعدگی سے جم جاتی ہوں تاکہ اسمارٹ رہ سکوں۔

**مصالحہ ٹی وی فوڈ میگ** ☆ آپ کے خیال میں ایک صحت بخش غذا کیا ہوتی ہے؟
**صاحبہ افضل** ☆ مجھے لگتا ہے کہ پھل کھانے سے انسان صحت مند رہتا ہے' اسی لئے میں انہیں صحت بخش غذا قرار دیتی ہوں۔






## Potato Batatay

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Potatoes (boiled and mashed) | ½ kg |
| Lemon juice | 2 tbsp |
| Black pepper (crushed) | ½ tbsp |
| Red chillies (crushed) | ½ tbsp |
| Green chillies (finely cut) | 2 |
| Cumin seeds (roasted and powdered) | ½ tbsp |
| Cornflour | 4 tbsp |
| Rice flour | 1 tbsp |
| Eggs | 3 |
| Salt | to taste |
| Oil | for frying |
| Lettuce leaves | for decoration |

### Method:

- Mix potatoes, pepper, red chillies, lemon juice, cumin, green chillies and salt in a bowl.
- Mix cornflour and rice flour in eggs.
- Make small balls from potato and coat with eggs.
- Heat oil in a wok; fry balls golden; remove.
- Decorate a dish with lettuce and place batatay on it; serve.

## آلو بٹاٹے

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| آلو (اُبلے اور کچلے ہوئے) | ½ کلو |
| لیموں کا رس | 2 کھانے کے چمچے |
| کُٹی ہوئی کالی مرچ | ½ کھانے کا چمچہ |
| کُٹی ہوئی لال مرچ | ½ کھانے کا چمچہ |
| ہری مرچیں (باریک کٹی ہوئی) 2 عدد | |
| بھنا اور پیا ہوا سفید زیرہ | ½ کھانے کا چمچہ |
| کارن فلور | 4 کھانے کے چمچے |
| چاول کا آٹا | ایک کھانے کا چمچہ |
| انڈے | 3 عدد |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | تلنے کے لئے |
| سلاد پتے | سجانے کے لئے |

### ترکیب:

ایک پیالے میں آلو' کالی مرچ' لال مرچ' لیموں کا رس' زیرہ' ہری مرچ اور نمک ملالیں۔ انڈوں میں کارن فلور اور چاول کا آٹا ملالیں۔ آلو کے آمیزے کی بالز بنائیں' انہیں انڈے میں لپیٹ لیں۔ کڑاہی میں تیل گرم کریں اور انہیں سنہری تل کر نکالیں۔ ڈش کو سلاد پتے سے سجائیں اور بٹاٹے اس پر رکھ کر پیش کریں۔




# Maahi Khulya

## Ingredients:

| | |
|---|---|
| Fish fillet (thick cubes) | 1 kg |
| Green chillies (whole) | 2 |
| Curry leaves | 6 |
| Dried, round red chillies | 4 |
| Lemon juice | 2 tbsp |
| Tamarind pulp | ¼ cup |
| Fenugreek seeds | few |
| Coconut (cut thickly) | 1 small piece |
| Peanuts | 12 |
| Poppy seeds | 1 tbsp |
| Red chilli powder | 1 tbsp |
| Ginger/garlic paste | 4 tsp |
| Turmeric powder | ¼ tsp |
| Coriander seeds | 2 tbsp |
| White vinegar | 2 tbsp |
| Cumin powder | ½ tbsp |
| White sesame seeds | 2 tbsp |
| Salt | to taste |
| Mustard oil | 1 cup + for frying |

## Method:

- Rub fish with vinegar; set aside for 10 minutes; wash with lukewarm water and marinate with lemon juice for a while.
- Heat oil in a frying pan; fry fish golden; remove.
- Roast poppy seeds, sesame, cumin, coriander, peanuts and coconut on an iron griddle; grind finely.
- Heat oil in a pot; fry red chillies, fenugreek seeds and curry leaves; add ginger/garlic, turmeric, red chillies, salt and roasted masala.
- Spread fish over it; add tamarind pulp, curry leaves and green chillies; keep on dum.

# ماہی خُلیا

## اجزاء:

| | |
|---|---|
| ثابت مچھلی کے فلے (موٹے چوکور ٹکڑے) | ایک کلو |
| ہری مرچیں | 2 عدد |
| کڑھی پتے | 6 عدد |
| سوکھی گول لال مرچیں | 4 عدد |
| لیموں | 2 کھانے کے چمچے |
| املی کا گودا | ¼ پیالی |
| میتھی دانے | چند دانے |
| ناریل (موٹا کٹا ہوا) | ایک چھوٹا ٹکڑا |
| مونگ پھلی | 12 دانے |
| خشخاش | ایک کھانے کا چمچہ |
| پسی ہوئی لال مرچ | ایک کھانے کا چمچہ |
| پسا ہوا لہسن ادرک | 4 چائے کے چمچے |
| پسی ہوئی ہلدی | ¼ چائے کا چمچہ |
| ثابت دھنیا | 2 کھانے کے چمچے |
| سفید سرکہ | 2 کھانے کے چمچے |
| پسا ہوا سفید زیرہ | ½ کھانے کا چمچہ |
| سفید تل | 2 کھانے کے چمچے |
| نمک | حسب ذائقہ |
| سرسوں کا تیل | ایک پیالی + تلنے کے لئے |

## ترکیب:

مچھلی کو بغیر دھوئے سرکہ لگا 10 منٹ بعد نیم گرم پانی سے دھولیں' پھر لیموں کا رس ملا کر تھوڑی دیر کے لئے رکھ دیں۔ فرائنگ پین میں تیل گرم کریں اور مچھلی کے ٹکڑے سنہری تل کر نکال لیں۔ توے پر خشخاش' سرکہ' تل' زیرہ' دھنیا' مونگ پھلی اور ناریل کو بھون کر باریک پیس لیں۔ دیگچی میں تیل گرم کر کے لال مرچیں' میتھی دانے اور کڑھی پتے تلیں۔ اس میں لہسن ادرک' ہلدی' لال مرچ' بھنا ہوا مصالحہ اور نمک ملا دیں۔ اس پر مچھلی کے ٹکڑے پھیلا کر رکھیں' پھر املی کا گودا' کڑھی پتے اور ہری مرچیں ڈال کر دم پر رکھ دیں۔




# White Lentils Cooked in Stock

## Ingredients:

| | |
|---|---|
| White lentils (soaked) | 1 cup |
| Mint (finely cut) | 1 bunch |
| Onions (finely cut) | 2 |
| Green chillies (finely cut) | 3 |
| Turmeric powder | 1 tsp |
| Hot spices powder | 1 tsp |
| Ginger/garlic (paste) | 1 tsp |
| Red chilli powder | 1 tbsp |
| Ginger (finely cut) | 2 tbsp |
| Salt | to taste |
| Butter | 1 tbsp |
| Oil | 1 cup |
| Lemon, Mint, Ginger (finely cut) | for garnishing |

## Stock Ingredients:

| | |
|---|---|
| Water | 3 cups |
| Ginger | 1-inch piece |
| Garlic | 1 bulb |
| Black peppercorns | 4 |
| Fennel seeds | 1 tsp |
| Coriander seeds | 1 tbsp |
| Salt | to taste |

## Method:

- Boil stock ingredients in a pot; strain.
- Heat oil in a pot and fry onions; remove.
- Add ginger/garlic, turmeric, red chillies and hot spices; fry; add lentils.
- Fry for a few minutes; add stock and salt; cook with the lid on till dry.
- Add mint, green chillies, ginger and butter; keep on dum.
- Garnish with lemon, mint, fried onions and ginger; serve.

# یخنی والی ماش کی دال

## اجزاء:

| | |
|---|---|
| ماش کی دال (بھیگی ہوئی) | ایک پیالی |
| پودینہ (باریک کٹا ہوا) | ایک گڈی |
| پیاز (باریک کٹی ہوئی) | 2 عدد |
| ہری مرچیں (باریک کٹی ہوئی) | 3 عدد |
| پسی ہوئی ہلدی | ایک چائے کا چمچہ |
| پسا ہوا گرم مصالحہ | ایک چائے کا چمچہ |
| پسا ہوا لہسن ادرک | ایک چائے کا چمچہ |
| پسی ہوئی لال مرچ | ایک کھانے کا چمچہ |
| ادرک (باریک کٹی ہوئی) | 2 کھانے کے چمچے |
| نمک | حسب ذائقہ |
| مکھن | ایک کھانے کا چمچہ |
| تیل | ایک پیالی |
| لیموں، پودینہ | |
| ادرک (باریک کٹی ہوئی) | سجانے کے لئے |

## یخنی کے اجزاء:

| | |
|---|---|
| پانی | 3 پیالی |
| ادرک | ایک انچ کا ٹکڑا |
| لہسن | ایک پوتھی |
| ثابت کالی مرچیں | 4 عدد |
| سونف | ایک چائے کا چمچہ |
| ثابت دھنیا | ایک کھانے کا چمچہ |
| نمک | حسب ذائقہ |

## ترکیب:

دیگچی میں یخنی کے اجزاء اُبال کر چھان لیں۔ دیگچی میں تیل گرم کریں اور پیاز تل کر نکال لیں۔ اس میں لہسن ادرک، ہلدی، لال مرچ اور گرم مصالحہ ڈال کر بھونیں، پھر دال ملا دیں۔ چند منٹ تک بھوننے کے بعد یخنی اور نمک ملائیں، پھر ڈھکن ڈھانک کر پانی خشک ہونے تک پکائیں۔ اس میں پودینہ، ہری مرچیں، ادرک اور مکھن ملا کر دَم پر رکھ دیں۔ مزیدار دال لیموں، پودینے، تلی ہوئی پیاز اور ادرک سے سجا کر پیش کریں۔




## Hyderabadi Meat Potatoes

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Muttonpieces | ½ kg |
| Potatoes (peeled and cut) | ½ kg |
| Red chilli powder | 1 tbsp |
| Turmeric powder | 1 tsp |
| White sesame seeds | 2 tbsp |
| Cumin powder | ½ tbsp |
| Onions (finely cut) | 2 |
| Ginger/garlic (paste) | 1 tbsp |
| Curry leaves | few |
| Tamarind pulp | ½ cup |
| Green chillies (whole) | 2 |
| Salt | to taste |
| Oil | 1 cup |

### Method:

- Roast sesame seeds and cumin on an iron griddle and grind.
- Cook mutton with ginger/garlic, onions, turmeric, red chillies, oil and salt in a pot till tender.
- Add green chillies and roasted masala; fry lightly.
- Heat oil in a frying pan; fry potatoes; add to pot.
- Add tamarind and curry leaves; keep on dum.

## حیدر آبادی آلو گوشت

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| بکرے کا گوشت | ½ کلو |
| آلو (چھلے اور کٹے ہوئے) | ½ کلو |
| پسی ہوئی لال مرچ | ایک کھانے کا چمچہ |
| پسی ہوئی ہلدی | ایک چائے کا چمچہ |
| سفید تل | 2 کھانے کے چمچے |
| پسا ہوا سفید زیرہ | ½ کھانے کا چمچہ |
| پیاز (باریک کٹی ہوئی) | 2 عدد |
| پسا ہوا لہسن ادرک | ایک کھانے کا چمچہ |
| کڑھی پتے | چند عدد |
| املی کا گودا | ½ پیالی |
| ثابت ہری مرچیں | 2 عدد |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | ایک پیالی |

### ترکیب:

تل اور سفید زیرہ توے پر بھون کر پیس لیں۔ دیگچی میں گوشت' پیاز' لہسن ادرک' ہلدی' لال مرچ' تیل اور نمک ملا کر گوشت گلنے تک پکائیں' پھر ہری مرچیں اور بھنا ہوا مصالحہ ملا کر ہلکا سا بھون لیں۔ فرائنگ پین میں تیل گرم کر کے آلو تلیں' انہیں دیگچی میں ڈالیں' اس میں املی اور کڑھی پتے ملا کر دم پر رکھ دیں۔






# Peshawari Chapli Kebabs

## Ingredients:

| | |
|---|---|
| Beef mince | 1 kg |
| Tomatoes (sliced) | 2 |
| Eggs | 3 |
| Green chillies (finely cut) | 4 |
| Mint (chopped) | ½ bunch |
| Black pepper (crushed) | 1 tsp |
| Coriander seeds | 1 tbsp |
| Cumin seeds | 1 tbsp |
| Dried pomegranate seeds | 2 tbsp |
| Red chilli powder | ½ tbsp |
| Maize flour | 2 tbsp |
| Red chillies (crushed) | ½ tbsp |
| Salt | to taste |
| Oil | for frying |
| Lettuce, Tomato | for decoration |

## Method:

- Roast cumin and coriander on an iron griddle; crush.
- Soak pomegranate seeds in water and ground coarsely.
- Mix pomegranate seeds, 1 egg, red chilli powder, maize flour, green chillies, pepper, mint, crushed red chillies, crushed masala and salt with mince; refrigerate for 1 hour.
- Fry remaining eggs like omelette and mix with mince.
- Heat little oil in a frying pan and lower flame; spread little mince in palm and place a slice of tomato in the centre; fry kebabs golden from both sides; remove on an absorbent paper.
- Repeat process to make more kebabs.
- Decorate a dish with lettuce and tomato; place kebabs on it and serve.

# پشاوری چپلی کباب

## اجزاء:

| | |
|---|---|
| گائے کا قیمہ | ایک کلو |
| ٹماٹر (قتلے کاٹ لیں) | 2 عدد |
| انڈے | 3 عدد |
| ہری مرچیں (باریک کٹی ہوئی) | 4 عدد |
| پودینہ (چوپ کیا ہوا) | ½ گڈی |
| کٹی ہوئی کالی مرچ | ایک چائے کا چمچہ |
| ثابت دھنیا | ایک کھانے کا چمچہ |
| ثابت سفید زیرہ | ایک کھانے کا چمچہ |
| انار دانہ | 2 کھانے کے چمچے |
| پسی ہوئی لال مرچ | ½ کھانے کا چمچہ |
| مکئی کا آٹا | 2 کھانے کے چمچے |
| کٹی ہوئی لال مرچ | ½ کھانے کا چمچہ |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | تلنے کے لئے |
| سلاد پتے، ٹماٹر | سجانے کے لئے |

## ترکیب:

دھنئے میں زیرہ ملا کر توے پر بھونیں اور کوٹ لیں۔ انار دانے کو پانی میں بھگو کر موٹا پیس لیں۔ قیمے میں انار دانے، ایک انڈہ، لال مرچ، مکئی کا آٹا، ہری مرچیں، کالی مرچ، پودینہ، لال مرچ، کوٹا ہوا مصالحہ اور نمک ملا کر ایک گھنٹے کے لئے فرج میں رکھ دیں۔ باقی انڈوں کے آملیٹ تل کر قیمے میں شامل کر دیں۔ فرائنگ پین میں تھوڑا سا تیل گرم کر کے آنچ ہلکی کریں۔ تھوڑا سا قیمہ ہاتھ میں لے کر پھیلائیں، درمیان میں ایک ٹماٹر کا قتلہ رکھ دیں۔ اسے فرائنگ پین میں دونوں جانب سے سنہری تل کر نکال کر جاذب کاغذ پر نکال لیں۔ اس عمل کو دہراتے ہوئے سارے کباب تیار کر لیں۔ ڈش کو سلاد پتے اور ٹماٹر سے سجائیں اور کباب رکھ کر پیش کریں۔




# Beef Paratha Rolls

## Beef Ingredients:

| | |
|---|---|
| Beef (boneless) | ½ Kg |
| Garlic paste | 1 tbsp |
| Yogurt | 3 tbsp |
| Cumin powder | ½ tsp |
| Black pepper (crushed) | ½ tsp |
| Red chilli powder | 2 tbsp |
| White vinegar | 2 tbsp |
| Onions (fried and made into paste) | 2 |
| Raw papaya paste | 3 tbsp |
| Salt | to taste |
| Oil | ½ cup |
| Coriander leaves | for garnishing |

## Paratha Ingredients:

| | |
|---|---|
| Refined flour (sieved) | ½ kg |
| Mushroom creamy sauce | as required |
| Onions (cut into rings) | as required |
| Salt | to taste |
| Clarified butter | ½ cup |

## Method:

- Mix all beef ingredients except onions in a bowl; set aside for an hour; fry in a pot.
- Add ½ cup water; cook till beef is tender; fry and remove from flame.
- Knead paratha ingredients with water into a dough; make balls and roll into discs.
- Fry parathay from both sides on an iron griddle while applying clarified butter on sides.
- Spread little beef on parathay; spread sauce and onions on top; roll over.
- Garnish rolls with coriander; serve.

# بیف پراٹھا رولز

## گوشت کے اجزاء

| | |
|---|---|
| گائے کا گوشت (بغیر ہڈی) | ½ کلو |
| پسا ہوا لہسن | ایک کھانے کا چمچہ |
| دہی | 3 کھانے کے چمچے |
| پسا ہوا سفید زیرہ | ½ چائے کا چمچہ |
| کٹی ہوئی کالی مرچ | ½ چائے کا چمچہ |
| پسی ہوئی لال مرچیں | 2 کھانے کا چمچہ |
| سفید سرکہ | 2 کھانے کے چمچے |
| پیاز (تلی اور پسی ہوئی) | 2 عدد |
| پسا ہوا کچا پپیتا | 3 کھانے کے چمچے |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | ½ پیالی |
| ہرے دھنیے کی پتیاں | سجانے کے لئے |

## پراٹھوں کے اجزاء:

| | |
|---|---|
| میدہ (چھنا ہوا) | ½ کلو |
| کریمی مشروم ساس | حسب ضرورت |
| پیاز (لچھوں میں کٹی ہوئی) | حسب ضرورت |
| نمک | حسب ذائقہ |
| گھی | ½ پیالی |

## ترکیب:

ایک پیالے میں پیاز کے علاوہ گوشت کے تمام اجزاء ملا کر ایک گھنٹے کے لئے رکھ دیں۔ دیگچی میں گوشت ڈال کر بھونیں، پھر ½ پیالی پانی ڈال کر گوشت گلنے تک پکائیں، پھر بھون کر چولہا بند کر دیں۔ پراٹھوں کے اجزاء پانی سے گوندھ لیں۔ اس کے پیڑے بنا کر پراٹھے بیل لیں۔ انہیں توے پر گھی لگاتے ہوئے دونوں جانب سے سینک کر اتار لیں۔ پراٹھوں پر تھوڑا، تھوڑا سا گوشت ڈالیں، اس پر ساس اور پیاز ڈال کر لپیٹ لیں۔ مزیدار رولز ہرے دھنیے سے سجا کر پیش کریں۔




# Grilled Hawaiian Beef

## Ingredients:

| | |
|---|---|
| Undercut | ½ kg |
| Garlic paste | 1 tbsp |
| Pineapple (chopped) | ½ cup |
| Capsicum (chopped) | 1 |
| Green chillies (chopped) | 4 |
| Fresh coriander (chopped) | ½ bunch |
| White vinegar | 3 tbsp |
| Black pepper (crushed) | 1 tsp |
| Brown sugar | 2 tbsp |
| Keenu juice | ½ cup |
| Pineapple juice | ½ cup |
| Butter | 2 tbsp |
| Salt | to taste |
| Olive oil | 3 tbsp + for brushing |

## Method:

- Cut undercut into thin pieces.
- Mix olive oil with pineapple juice, keenu juice, pepper, brown sugar, vinegar, garlic and salt in a bowl; marinate undercut in it for half an hour.
- Brush oil on a grill pan and heat it; grill undercut from both sides; remove in a dish.
- Cook remaining undercut masala, coriander, capsicum, chillies and pineapple in a frying pan till thick.
- Add butter; pour on top of undercut; serve.

# گرلڈ ہوائین گوشت

## اجزاء

| | |
|---|---|
| انڈر کٹ | ½ کلو |
| پسا ہوا لہسن | ایک کھانے کا چمچہ |
| انناس (چوپ کیا ہوا) | ½ پیالی |
| شملہ مرچ (چوپ کی ہوئی) | ایک عدد |
| ہری مرچیں (چوپ کی ہوئی) | 4 عدد |
| ہرا دھنیا (چوپ کیا ہوا) | ½ گڈی |
| سفید سرکہ | 3 کھانے کے چمچے |
| کٹی ہوئی کالی مرچ | ایک چائے کا چمچہ |
| براؤن چینی | 2 کھانے کے چمچے |
| کینو کا جوس | ½ پیالی |
| انناس کا جوس | ½ پیالی |
| مکھن | 2 کھانے کے چمچے |
| نمک | حسب ذائقہ |
| زیتون کا تیل | 3 کھانے کے چمچے + چکنا کرنے کے لئے |

## ترکیب:

انڈر کٹ کے پتلے ٹکڑے کاٹ لیں۔ایک پیالے میں زیتون کا تیل' انناس کا جوس' کینو کا جوس' کالی مرچ' براؤن چینی' سرکہ' لہسن اور نمک ملا لیں۔اس میں انڈر کٹ ڈال کر ½ گھنٹے کے لئے رکھ دیں۔گرل پین کو چکنا کر کے گرم کریں' اس پر انڈر کٹ اُلٹ پلٹ کر کے پکائیں اور ڈش میں نکال لیں۔انڈر کٹ کا بچا ہوا مصالحہ' ہرا دھنیا' شملہ مرچ' ہری مرچیں اور انناس کو فرائنگ پین میں گاڑھا ہونے تک پکائیں' اس میں مکھن ملائیں اور گوشت کے اُوپر ڈال کر پیش کریں۔




# Vegetable Sticks Curry

## Ingredients:

| | |
|---|---|
| Potatoes (cut lengthwise and fried) | 2 |
| French beans (cut lengthwise and boiled) | 1 cup |
| Carrots (cut lengthwise and boiled) | 3 |
| Dried mango powder, Hot spices powder | ½ tsp each |
| Salt | to taste |

## Masala Ingredients:

| | |
|---|---|
| Coriander seeds, Cumin seeds | 2 tsp each |
| Red chilli powder | 1 tsp |
| Turmeric powder | ½ tsp |
| Cloves | 7 |
| Cardamoms, Black peppercorns | 5 each |
| Onions (chopped) | 2 |
| Ginger (chopped) | 1-inch piece |
| Tomatoes (chopped) | 5 |
| Garlic (chopped) | 5 cloves |
| Salt | to taste |
| Oil | 5 tbsp |

## Method:

- Blend masala ingredients in a blender; separate 2 tbsp from it.
- Heat 3 tbsp oil in a pot; fry masala, onions, tomatoes and garlic.
- Add little water; cook for few minutes.
- Add hot spices, dried mango and salt; cook on low flame for 10 minutes; remove from flame.
- Heat remaining oil in a frying pan; fry separated masala, potatoes, French beans and carrots for 5 minutes.
- Mix into pot; remove in a dish.

# ویجیٹیبل اسٹکس کری

## اجزاء

| | |
|---|---|
| آلو (لمبائی میں کٹے اور تلے ہوئے) | 2 عدد |
| فرنچ بینز (لمبائی میں کٹے اور اُبلے ہوئے) | ایک پیالی |
| گاجر (لمبائی میں کٹی اور اُبلی ہوئی) | 3 عدد |
| امچور، پسا ہوا گرم مصالحہ | ½، ½ چائے کا چمچہ |
| پیاز (چوپ کی ہوئی) | 2 عدد |
| ٹماٹر (چوپ کیے ہوئے) | 5 عدد |
| لہسن (چوپ کیے ہوئے) | 5 جوے |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | 5 کھانے کے چمچے |

## مصالحے کے اجزاء:

| | |
|---|---|
| ثابت دھنیا، ثابت سفید زیرہ | 2، 2 چائے کے چمچے |
| پسی ہوئی لال مرچ | ایک چائے کا چمچہ |
| پسی ہوئی ہلدی | ½ چائے کا چمچہ |
| لونگیں | 7 عدد |
| بڑی الائچیاں، ثابت کالی مرچیں | 5، 5 عدد |
| ادرک (چوپ کیا ہوا) | ایک انچ کا ٹکڑا |
| نمک | حسب ذائقہ |

## ترکیب:

بلینڈر میں مصالحے کے اجزاء پیسیں، اس میں سے 2 کھانے کے چمچے نکال کر رکھ لیں۔ دیگچی میں 3 کھانے کے چمچے تیل گرم کرکے پسا ہوا مصالحہ، پیاز، ٹماٹر اور لہسن ڈال کر بھونیں۔ اس میں تھوڑا سا پانی ڈال کر چند منٹ پکائیں۔ اس میں گرم مصالحہ، امچور اور نمک ڈالیں اور ہلکی آنچ پر 10 منٹ تک پکا کر چولہا بند کردیں۔ فرائنگ پین میں باقی تیل گرم کریں، اس میں نکالا ہوا مصالحہ، آلو، فرنچ بینز اور گاجر 5 منٹ تک بھون کر تیار مصالحے میں شامل کریں اور ملا کر ڈش میں نکال دیں۔





## Dopiyaza

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Mutton (with bones) | 1 kg |
| Onions (finely cut) | 4 |
| Yogurt (whipped) | ½ kg |
| Bay leaves | 3 |
| Dried round, red chillies | 10 |
| Green chillies (chopped) | 8 |
| Ginger/garlic (chopped) | 2 tbsp |
| Hot spices powder | 1 tbsp |
| Cardamoms | 4 |
| Cinnamon | 4 sticks |
| Black peppercorns | 1 tsp |
| Water | 1 cup |
| Salt | to taste |
| Clarified butter | 1 cup |

### Method:

- Heat clarified butter in a pot; fry cardamoms, bay leaves, red chillies, peppercorns and cinnamon.
- Add mutton and ginger/garlic; fry for few minutes.
- Add yogurt and water; cook till tender.
- Add onions, hot spices, green chillies and salt; cook till clarified butter separates; remove in a dish.

## دو پیازہ

### اجزاء

| | |
|---|---|
| بکرے کا گوشت (ہڈی والا) | ایک کلو |
| پیاز (باریک کٹی ہوئی) | 4 عدد |
| دہی (پھینٹی ہوئی) | ½ کلو |
| تیج پتے | 3 عدد |
| سوکھی گول لال مرچیں | 10 عدد |
| ہری مرچیں (چوپ کی ہوئی) | 8 عدد |
| لہسن ادرک (چوپ کیا ہوا) | 2 کھانے کے چمچے |
| پسا ہوا گرم مصالحہ | ایک کھانے کا چمچہ |
| بڑی الائچیاں | 4 عدد |
| دارچینی | 4 ڈنڈیاں |
| ثابت کالی مرچیں | ایک چائے کا چمچہ |
| پانی | ایک پیالی |
| نمک | حسب ذائقہ |
| گھی | ایک پیالی |

### ترکیب:

دیگچی میں گھی گرم کرکے بڑی الائچیاں، تیج پتے، لال مرچیں، کالی مرچیں اور دارچینی بھونیں۔ اس میں گوشت اور لہسن ادرک ملا کر چند منٹ تک بھونیں، پھر دہی اور پانی ڈال کر گوشت گلنے تک پکائیں۔ اس میں پیاز، گرم مصالحہ، ہری مرچیں اور نمک ملا کر تیل علیحدہ ہونے تک بھونیں اور ڈش میں نکال لیں۔



# Crushed Masala Beef

## Ingredients:

| | |
|---|---|
| Beef undercut strips | 1 kg |
| Black pepper (crushed) | 1 tbsp |
| Cumin (crushed) | 1 tsp |
| Red chillies (crushed) | 2 tbsp |
| Green chillies (chopped) | 6 |
| Ginger/garlic (chopped) | 2 tbsp |
| Cinnamon | 3 sticks |
| Cloves | 5 |
| Green cardamom (seeds only) | 4 |
| Cardamoms (seeds only) | 5 |
| Water | 1 ½ cups |
| Salt | to taste |
| Oil | ½ cup |
| Lemon slices | for garnishing |

## Method:

- Roast cinnamon, cloves and cardamoms on an iron griddle; crush.
- Pound undercut with a mallet to flatten them.
- Mix all ingredients except oil in a pot; cook till tender.
- Add oil and fry; remove in a dish.
- Garnish with lemon slices and serve.

# کُٹے ہوئے مصالحے کا گوشت

## اجزاء

| | |
|---|---|
| گائے کے پسندے | ایک کلو |
| کُٹی ہوئی کالی مرچ | ایک کھانے کا چمچہ |
| کُٹا ہوا سفید زیرہ | ایک چائے کا چمچہ |
| کُٹی ہوئی لال مرچ | 2 کھانے کے چمچے |
| ہری مرچیں (چوپ کی ہوئی) 6 عدد | |
| لہسن ادرک (چوپ کیا ہوا) 2 کھانے کے چمچے | |
| دار چینی | 3 ڈنڈیاں |
| لونگیں | 5 عدد |
| چھوٹی الائچی کے دانے | 4 عدد |
| بڑی الائچی کے دانے | 5 عدد |
| پانی | 1½ پیالی |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | ½ پیالی |
| لیموں کے قتلے | سجانے کے لئے |

## ترکیب:

دار چینی، لونگوں اور الائچیوں کے دانے توے پر سینک کر کوٹ لیں۔ پسندوں کو کسی بھاری چیز کی مدد سے اچھی طرح سے کوٹ کر پتلا کر لیں۔ دیگچی میں پسندے کے باقی اجزاء شامل کر کے پسندے گلنے تک پکائیں۔ اس میں تیل ڈال کر بھونیں اور ڈش میں نکال لیں۔ مزیدار گوشت لیموں کے قتلوں سے سجا کر پیش کریں۔




# CMS آئی ڈراپس

## آنکھوں جیسی نعمت کا تحفظ

CMS آئی ڈراپس ذیابیطس جیسے عارضوں کے باعث لاحق ہونیوالی دھندلی نظر اور موتیابند کے علاج کے لئے بہت موثر ہیں۔ CMS آئی ڈراپس کا طویل عرصے تک مستقل استعمال اکثر صحت مند افراد کو موتیابند سے محفوظ رکھتا ہے۔

**موثر برائے:**

- مطالعہ
- ٹی وی بینی اور فضائی آلودگی
- آنکھوں کی جلن کے لئے سکون بخش
- نظر کا تحفظ اور آنکھیں صاف وشفاف
- کمپیوٹر پر کام کی زیادتی کے باعث آنکھوں کی تھکن




SCHWABE
Dr. Willmar Schwabe Germany
From Nature. For Health.
www.schwabepakistan.com

Dr. Hamid
General Homoeo (Pvt.) Ltd.
Arambagh Road, Karachi. Tel: 021-32211895
24-Allama Iqbal Road, Lahore. Tel: 042-36373101
www.drhamid-schwabe.com




## Fajita Salad

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Chicken breasts | 2 |
| Garlic paste | ½ tsp |
| Red chillies (crushed) | ½ tsp |
| Cumin seeds (crushed) | ½ tsp |
| White vinegar | 1 tbsp |
| Chilli garlic sauce | 1 tbsp |
| Black pepper (crushed) | ½ tsp |
| Lemon juice | 2 tbsp |
| Sugar | 1 tsp |
| Salad dressing (packaged) | 5 tbsp |
| Capsicum (cut lengthwise) | 1 |
| Tomato (cut lengthwise) | 1 |
| Onion (cut lengthwise) | 1 |
| Lettuce leaves (cut) | 2 cups |
| Cheddar cheese (grated) | 3 tbsp |
| Salt | to taste |
| Oil | 2 tbsp cup + for frying |

### Method:

- Marinate chicken breasts with garlic, red chillies, cumin, vinegar, chilli garlic sauce and salt; set aside.
- Heat oil in a frying pan; fry chicken; remove and cut into small pieces.
- Mix chicken with remaining ingredients in a bowl; serve.

## فجیتا سلاد

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| مرغی کے سینے | 2 عدد |
| پسا ہوا لہسن | ½ چائے کا چمچہ |
| کٹی ہوئی لال مرچ | ½ چائے کا چمچہ |
| کٹا ہوا سفید زیرہ | ½ چائے کا چمچہ |
| سفید سرکہ | ایک کھانے کا چمچہ |
| چلی گارلک ساس | ایک کھانے کا چمچہ |
| کٹی ہوئی کالی مرچ | ½ چائے کا چمچہ |
| لیموں کا رس | 2 کھانے کے چمچے |
| چینی | ایک چائے کا چمچہ |
| سلاد کی ڈریسنگ (تیار) | 5 کھانے کے چمچے |
| شملہ مرچ (لمبائی میں کٹی ہوئی) | ایک عدد |
| ٹماٹر (لمبائی میں کٹا ہوا) | ایک عدد |
| پیاز (لمبائی میں کٹی ہوئی) | ایک عدد |
| سلاد پتے (کٹے ہوئے) | 2 پیالی |
| چیڈر پنیر (کدوکش) | 3 کھانے کے چمچے |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | 2 کھانے کے چمچے |

### ترکیب:

مرغی کے سینوں پر لہسن، لال مرچ، زیرہ، سرکہ، چلی گارلک اور نمک ملا کر رکھ دیں۔ فرائنگ پین میں تیل گرم کریں، اس میں مرغی کے سینے تل کر نکالیں، پھر اُن کے چھوٹے ٹکڑے کاٹ لیں۔ ایک پیالے میں مرغی کے ٹکڑے اور باقی تمام اجزاء ملا کر پیش کریں۔






## Crepes with Banana and Butterscotch Sauce

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Bananas (cut into rounds) | 4 |
| Refined flour (sieved) | 1 cup |
| Eggs | 3 |
| Milk (fresh) | 2 cups |
| Sugar | 1 tsp |
| Salt | ¼ tsp |
| Butter (melted) | 3 tbsp |
| Oil | for frying |

### Sauce Ingredients:

| | |
|---|---|
| Brown sugar | 150 grams |
| Water | 3 tbsp |
| Fresh cream | 300 milligrams |
| Butter | 25 grams |

### Method:

- Prepare batter with flour, sugar, eggs, milk, butter and salt.
- Heat little oil in a frying pan; spread cooking spoonful of batter around the pan. Repeat process to make more crepes.
- Cook crepe from both sides.
- Cook brown sugar and water in a saucepan till sugar dissolves.
- Add butter; remove from flame; add cream.
- Fold crepes into triangles; place in a dish.
- Add bananas and pour sauce on crepes; serve.

## کیلے اور بٹراسکاچ ساس کے ساتھ کریپس

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| کیلے (قتلے کاٹ لیں) | 4عدد |
| میدہ (چھنا ہوا) | ایک پیالی |
| انڈے | 3عدد |
| تازہ دودھ | 2 پیالی |
| چینی | ایک چائے کا چمچہ |
| نمک | ¼ چائے کا چمچہ |
| مکھن (پگھلا ہوا) | 3 کھانے کے چمچے |
| تیل | تلنے کے لیے |

### ساس کے اجزاء:

| | |
|---|---|
| براؤن چینی | 150 گرام |
| پانی | 3 کھانے کے چمچے |
| تازہ کریم | 300 ملی لیٹر |
| مکھن | 25 گرام |

### ترکیب:

میدے میں چینی' انڈے' دودھ' مکھن اور نمک ملا کر آمیزہ تیار کر لیں۔ فرائنگ پین میں تھوڑا سا تیل گرم کریں' اس میں کھانے پکانے کا ایک چمچہ بھر کر آمیزہ ڈالیں اور گھما کر پھیلا دیں۔ اسے پلٹ کر پکائیں' اس عمل کو دہراتے ہوئے باقی کریپس بھی تیار کر لیں۔ ساس پین میں براؤن چینی اور پانی ڈال کر چینی حل ہونے تک پکائیں' پھر مکھن ملا کر چولہا بند کر دیں' پھر کریم شامل کر لیں۔ کریپس کو تکون لپیٹ کر پلیٹ میں رکھیں' اُن پر کیلے رکھیں اور ساس ڈال کر پیش کریں۔






# Mexican Burgers

## Ingredients:

| | |
|---|---|
| Beef pieces | ½ kg |
| Round buns | 4 |
| Red kidney beans (boiled) | 1 cup |
| Oregano, Garlic powder | 1 ½ tbsp each |
| Red chillies (crushed) | 1 ½ tbsp |
| Paprika powder | 1 ½ tbsp |
| Black pepper (crushed) | 1 ½ tbsp |
| Turmeric | 1 ½ tbsp |
| Onion (chopped) | 1 |
| Lemon juice | 3 tbsp |
| Avocados | 2 |
| Fresh coriander (chopped) | 2 tbsp |
| Green chillies (chopped) | 3 |
| Green chillies (large) | 2 |
| Cheddar cheese (grated), Refined flour | 1 cup each |
| Egg | 1 |
| Breadcrumbs, Mayonnaise | 1 cup each |
| Cream cheese | 2 tbsp |
| Sour cream | 4 tbsp |
| Salt | to taste |
| Oil | 2 cups |

## Method:

- Boil beef with salt; set aside with remaining stock.
- Add 1 tbsp each of paprika, red chillies, turmeric, garlic powder, oregano, pepper, ½ onion, and 2 tbsp lemon, and salt; cook till dry; shred beef.
- Mix ½ tbsp each of oregano, paprika and red chillies in beans; cook for a few minutes while mashing them.
- Mix chopped green chillies, fresh coriander, avocados, remaining lemon juice and remaining onion with a fork.
- Make slits in large green chillies; de-seed.
- Mix cream cheese and remaining pepper in cheddar cheese; stuff large chillies with it.
- Coat chillies first with egg, then flour and finally breadcrumbs.
- Heat oil in a frying pan; fry chillies.
- Cut buns horizontally from the centre into halves.
- Spread mayonnaise on the bottom half; layer with little kidney beans, beef, avocados and sour cream.
- Spread mayonnaise on the top half of buns; place on top of bottom half.
- Place fried chillies on burgers; serve.

# میکسکن برگر

## اجزاء:

| | |
|---|---|
| گائے کی بوٹیاں | ½ کلو |
| گول بن | 4عدد |
| لوبیا (اُبلے ہوئے) | ایک پیالی |
| اوریگانو‘لہسن پاؤڈر | 1½‘1½ کھانے کے چمچے |
| کُٹی ہوئی لال مرچ | 1½ کھانے کے چمچے |
| پیپریکا پاؤڈر | 1½ کھانے کے چمچے |
| کُٹی ہوئی کالی مرچ | 1½ کھانے کے چمچے |
| پسی ہوئی ہلدی | 1½ کھانے کے چمچے |
| پیاز (چوپ کی ہوئی) | ایک عدد |
| لیموں کا رس | 3 کھانے کے چمچے |

| | |
|---|---|
| ایووکاڈو | 2عدد |
| دھنیا (چوپ کیا ہوا) | 2 کھانے کے چمچے |
| ہری مرچیں (چوپ کی ہوئی) | 3عدد |
| بڑی ہری مرچیں | 2عدد |
| چیڈر پنیر (کدوکش)‘میدہ | ایک‘ایک پیالی |
| انڈہ | ایک عدد |
| ڈبل روٹی کا چورہ‘مایونیز | ایک‘ایک پیالی |
| کریم پنیر | 2 کھانے کے چمچے |
| سار کریم | 4 کھانے کے چمچے |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | 2 پیالی |

## ترکیب:

گوشت میں نمک ملا کر اُبالیں اور یخنی سمیت محفوظ کرلیں‘ پھر ایک‘ایک کھانے کا چمچہ پیپریکا‘ ہلدی‘ لہسن کا پاؤڈر‘ اوریگانو‘ کالی مرچ‘ لال مرچ‘ ½ پیاز‘ 2 کھانے کے چمچے لیموں کا رس اور نمک ڈال کر پانی خشک ہونے تک پکا کر ریشے کرلیں۔ لوبیا میں ½‘½ کھانے کا چمچہ پیپریکا‘ لال مرچ اور اوریگانو ملائیں اور انہیں کچلتے ہوئے چند منٹ تک پکائیں۔ ایک پیالے میں چوپ کی ہوئی ہری مرچیں‘ ہرا دھنیا‘ ایواکاڈو‘ باقی لیموں کا رس اور باقی پیاز کانٹے سے یکجان کریں۔ بڑی ہری مرچوں پر چیرا لگا کر بیج نکالیں۔ پنیر میں کریم پنیر اور باقی کالی مرچ ملا کر ہری مرچوں میں بھریں۔ اسے پہلے انڈے‘ پھر کارن فلور اور ڈبل روٹی کے چورے میں لپیٹیں۔ فرائنگ پین میں تیل گرم کر کے مرچیں تلیں۔ بنوں کو درمیان سے کاٹ لیں۔ نچلے حصوں پر مایونیز لگا کر تھوڑا سا لوبیا کا آمیزہ‘ گوشت‘ ایواکاڈو اور سار کریم لگائیں‘ اُوپری حصوں پر مایونیز لگا کر اس کے اُوپر رکھیں اور اس پر مرچیں رکھ کر پیش کریں۔






# Cutlets

## Ingredients:

| | |
|---|---|
| Beef mince | ½ kg |
| Chaat masala | ½ tsp |
| Coriander seeds (crushed) | 1 tsp |
| Cumin seeds (crushed) | 1 tsp |
| Hot spices powder | ½ tsp |
| Bread | 3 slices |
| Eggs | 3 |
| Breadcrumbs | 1 cup |
| Cornflour | 2 tbsp |
| Ginger/garlic paste | 1 tbsp |
| Salt | to taste |
| Oil | for frying |
| Lettuce leaves | for decoration |
| Chilli garlic sauce | as accompaniment |

## Method:

- Boil mince with ginger/garlic.
- Add bread, chaat masala, coriander, cumin, hot spices and salt; shape into cutlets.
- Coat with breadcrumbs; refrigerate for 10 minutes.
- Mix cornflour and salt in eggs.
- Coat cutlets with eggs.
- Heat oil in a frying; fry golden and remove.
- Decorate a dish with lettuce; place cutlets on it; serve with chilli garlic sauce.

# کٹلٹس

## اجزاء:

| | |
|---|---|
| گائے کا قیمہ | ½ کلو |
| چاٹ مصالحہ | ½ چائے کا چمچہ |
| کٹا ہوا دھنیا | ایک چائے کا چمچہ |
| کٹا ہوا سفید زیرہ | ایک چائے کا چمچہ |
| پسا ہوا گرم مصالحہ | ½ چائے کا چمچہ |
| ڈبل روٹی | 3 سلائس |
| انڈے | 3 عدد |
| ڈبل روٹی کا چورہ | ایک پیالی |
| کارن فلور | 2 کھانے کے چمچے |
| پسا ہوا لہسن ادرک | ایک کھانے کا چمچہ |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | تلنے کے لئے |
| سلاد پتے | سجانے کے لئے |
| چلی گارلک ساس | ہمراہ پیش کرنے کے لئے |

## ترکیب:

قیمے میں لہسن ادرک ملا کر اُبالیں۔ اس میں سلائس، چاٹ مصالحہ، دھنیا، زیرہ، گرم مصالحہ اور نمک ملا کر ٹکیاں بنالیں۔ انہیں ڈبل روٹی کے چورے میں لپیٹ کر 10 منٹ کے لئے فرج میں رکھ دیں۔ انڈوں میں کارن فلور اور نمک ملالیں۔ کٹلٹس انڈوں میں لپیٹیں، فرائنگ پین میں تیل گرم کریں اور انہیں سنہری تل لیں۔ ڈش کو سلاد پتے سے سجا کر کٹلٹس رکھیں اور چلی گارلک ساس کے ہمراہ پیش کریں۔




## Barbecue Chicken Pasta Salad

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Chicken breast | 1 |
| Penne pasta (boiled) | 400 grams |
| Wasabi | 1 tsp |
| Carrot (finely cut) | 1 |
| Pineapple (finely cut) | 1 cup |
| Corn, Fresh cream | 1 cup each |
| Barbecue sauce, Mayonnaise | 2 tbsp each |
| Hot chilli sauce | 1 tbsp |
| Sweet chilli sauce | 2 tbsp |
| Paprika powder | ½ tsp |
| Lemon juice | 1 tbsp |
| Salt, Black pepper (crushed) | to taste |
| Olive oil | 3 tbsp |
| Spring onion (finely cut) | for garnishing |

### Method:

- Marinate chicken with oil, salt and pepper; set aside for 1 hour.
- Mix carrot, pineapple and corn in a bowl; refrigerate for 1 hour.
- Heat a grill pan and brush oil on it; grill chicken from both sides; remove.
- Cut chicken into small pieces.
- Mix remaining ingredients and vegetables in a bowl; dish out.
- Arrange chicken pieces on top; garnish with spring onion.

## باربی کیوچکن پاستاسلاد

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| مرغی کا سینہ | ایک عدد |
| پینی پاستا (اُبلا ہوا) | 400 گرام |
| وسابی | ایک چائے کا چمچہ |
| گاجر (باریک کٹی ہوئی) | ایک عدد |
| اناناس (باریک کٹا ہوا) | ایک پیالی |
| بُھٹے، تازہ کریم | ایک ایک پیالی |
| باربی کیو ساس، مایونیز | 2،2 کھانے کے چمچے |
| ہاٹ چلی ساس | ایک کھانے کا چمچہ |
| سوئٹ چلی ساس | 2 کھانے کے چمچے |
| پیپریکا پاؤڈر | ½ چائے کا چمچہ |
| لیموں کا رس | ایک کھانے کا چمچہ |
| نمک، کُٹی ہوئی کالی مرچ | حسب ذائقہ |
| زیتون کا تیل | 3 کھانے کے چمچے |
| ہری پیاز (باریک کٹی ہوئی) | سجانے کے لئے |

### ترکیب:

مرغی کے سینے پر تیل، کالی مرچ اور نمک ملا کر ایک گھنٹے کے لئے رکھ دیں۔ ایک پیالے میں گاجر، اناناس اور بُھٹے ملا کر ایک گھنٹے کے لئے فرج میں رکھ دیں۔ گرل پین کو گرم کر کے چکنا کر کے سینے کو دونوں جانب سے سینک کر اُتاریں۔ اس کے چھوٹے ٹکڑے کاٹ لیں۔ ایک پیالے میں باقی اجزاء اور سبزیاں ملا کر ڈش میں نکالیں۔ اس پر مرغی کے ٹکڑے رکھیں اور ہری پیاز سے سجادیں۔








## Chicken Chaap

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Chicken legs | 4 |
| Ginger/garlic paste | 4 tbsp |
| Onion (chopped) | 3 |
| Tomatoes (chopped) | 2 |
| Poppy seeds | 1 tbsp |
| Yogurt (whipped) | 1 cup |
| Milk (fresh) | ¼ cup |
| Saffron | 1 pinch |
| Red chilli powder | 1 tbsp |
| Green chillies (finely cut) | 2 |
| Hot spices powder | 2 tsp |
| Screwpine | ¼ tsp |
| Bay leaf | 1 |
| Cloves | 4 |
| Green cardamoms | 5 |
| Black cumin seeds | 1 tsp |
| Lemon juice, Rose water | ½ tsp each |
| Coriander seeds (crushed) | 1 tbsp |
| Turmeric powder | 1 tsp |
| Salt | to taste |
| Oil | ½ cup + for frying |

### Method:

- Marinate chicken with ginger/garlic and salt; set aside for 2 hours.
- Heat oil in a wok; fry chicken golden; remove.
- Heat ½ cup oil in a pot; fry cumin, bay leaf, cloves, cardamoms and onion till golden.
- Add red chillies, turmeric, tomatoes, green chillies and salt; cook till oil separates.
- Add poppy seeds, yogurt, milk and saffron; cook till gravy thickens.
- Add ½ hot spices powder and little water; cook for a few minutes.
- Add chicken; cook till tender.
- Add remaining hot spices; screwpine, rose water, lemon juice and coriander; keep on dum.

## مرغی چاپ

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| مرغی کی ٹانگیں | 4عدد |
| پسا ہوا لہسن ادرک | 4 کھانے کے چمچے |
| پیاز (چوپ کی ہوئی) | 3عدد |
| ٹماٹر (چوپ کیے ہوئے) | 2عدد |
| خشخاش | ایک کھانے کا چمچہ |
| دہی (پھینٹی ہوئی) | ایک پیالی |
| تازہ دودھ | ¼ پیالی |
| زاعفران | ایک چٹکی |
| پسی ہوئی لال مرچ | ایک کھانے کا چمچہ |
| ہری مرچیں (باریک کٹی ہوئی) | 2عدد |
| پسا ہوا گرم مصالحہ | 2 چائے کے چمچے |
| کیوڑہ | ¼ چائے کا چمچہ |
| تیج پتا | ایک عدد |
| لونگیں | 4عدد |
| چھوٹی الائچیاں | 5عدد |
| ثابت کالا زیرہ | ایک چائے کا چمچہ |
| لیموں کا رس، عرق گلاب | ½، ½ چائے کا چمچہ |
| کٹا ہوا دھنیا | ایک کھانے کا چمچہ |
| پسی ہوئی ہلدی | ایک چائے کا چمچہ |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | ½ پیالی + تلنے کے لئے |

### ترکیب:

مرغی پر لہسن ادرک اور نمک ملا کر 2 گھنٹوں تک رکھیں۔ کڑاہی میں تیل گرم کریں اور انہیں سنہری تل کر نکالیں۔ دیگچی میں ½ پیالی تیل گرم کرکے کالا زیرہ، تیج پتا، لونگیں، الائچیاں اور پیاز سنہری ہونے تک تلیں۔ اس میں لال مرچ، ہلدی، ٹماٹر، ہری مرچیں اور نمک ملا کر تیل علیحدہ ہونے تک پکائیں، پھر خشخاش، دہی، دودھ اور زاعفران ملا کر مصالحہ گاڑھا ہونے تک پکائیں۔ اس میں ½ پسا ہوا گرم مصالحہ اور تھوڑا سا پانی ملا کر تھوڑی دیر پکائیں، اس میں مرغی ڈال کر گوشت گلنے تک پکائیں۔ دیگچی میں باقی گرم مصالحہ، کیوڑہ، عرق گلاب، لیموں کا رس اور دھنیا ملا کر دم پر رکھ دیں۔




## Chicken with Almonds

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Chicken pieces | ½ kg |
| Ginger (chopped) | 1 tbsp |
| Garlic (chopped) | 4 cloves |
| Red chilli powder | ½ tsp |
| Hot spices powder | 1 tsp |
| Green cardamoms | 3 |
| Almonds (ground) | 4 tbsp |
| Yogurt (whipped) | 2 cups |
| Coriander powder | 2 tsp |
| Cloves | 2 |
| Butter | 4 tbsp |
| Cucumber, Almonds (finely cut) | for garnishing |
| Hot spices powder | for sprinkling |

### Method:

- Marinate chicken with ginger and garlic; set aside for a little while.
- Heat butter in a pot; fry chicken for 10 minutes.
- Add red chillies, hot spices and coriander; cook for a few minutes.
- Add remaining ingredients; cook till butter separates; dish out.
- Sprinkle hot spices on top; garnish with cucumber and almonds; serve.

## بادامی مرغی

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| مرغی کی بوٹیاں | ½ کلو |
| ادرک (چوپ کی ہوئی) | ایک کھانے کا چمچہ |
| لہسن (چوپ کیے ہوئے) | 4 جوے |
| پسی ہوئی لال مرچ | ½ چائے کا چمچہ |
| پسا ہوا گرم مصالحہ | ایک چائے کا چمچہ |
| چھوٹی الائچیاں | 3 عدد |
| بادام (پسے ہوئے) | 4 کھانے کے چمچے |
| دہی (پھینٹی ہوئی) | 2 پیالی |
| پسا ہوا دھنیا | 2 چائے کے چمچے |
| لونگیں | 2 عدد |
| مکھن | 4 کھانے کے چمچے |
| کھیرا' بادام (باریک کٹے ہوئے) | سجانے کے لئے |
| پسا ہوا گرم مصالحہ | چھڑکنے کے لئے |

### ترکیب:

مرغی کی بوٹیوں پر لہسن اور ادرک ملا کر تھوڑی دیر کے لئے رکھ دیں۔ دیگچی میں مکھن گرم کر کے بوٹیاں 10 منٹ کے لئے بھونیں' اس میں لال مرچ' گرم مصالحہ اور دھنیا ملا کر چند منٹ تک پکائیں۔ اس میں باقی اجزاء ڈالیں اور تیل علیحدہ ہونے تک پکا کر ڈش میں نکالیں۔ اس پر گرم مصالحہ چھڑکیں' کھیرے اور بادام سے سجا کر پیش کریں۔



# شہر شہر کی خبریں

ملک بھر میں ہونے والی نمایاں تقریبات کی خبروں اور تصاویر پر مبنی سلسلہ




## برطانوی ہائی کمیشن کے زیر انتظام فیشن شو

برطانوی ہائی کمیشن کراچی کی جانب سے ڈالمن مال کراچی میں گریٹ فیسٹیول کا اہتمام کیا گیا۔ فیسٹیول میں ایک فیشن شو بھی منعقد ہوا جس میں فیشن ملک کی نامور ماڈلز نے مغربی ملبوسات پہن کر حصہ لیا۔ پروگرام کے میزبان برطانوی ہائی کمشنر جان انتھونی تھے جب کہ تقریب میں بڑی تعداد میں عمائدین شہر اور صحافیوں نے شرکت کی۔ تقریب کے شرکاء کے لئے پُرتکلف چائے کا اہتمام کیا گیا تھا۔



## پروفیشنل ایجوکیشن فاؤنڈیشن کی جانب سے عشائیے کا اہتمام

پروفیشنل ایجوکیشن فاؤنڈیشن کی جانب سے پیچ لگژری ہوٹل کراچی میں فاؤنڈیشن کے عطیہ دہندگان کے لئے ایک خصوصی شام اور عشائیے کا اہتمام کیا گیا جس میں اُن کے مسلسل تعاون کا شکریہ ادا کیا گیا۔ انور مقصود نے اپنے منفرد انداز میں تقریب کی میزبانی کی۔ تقریب میں وہ طلباء بھی موجود تھے جنہیں پی ای ایف کی جانب سے مالی معاونت ملی۔ فاؤنڈیشن کے چیئرمین حفیظ الحق نے گزشتہ برسوں میں پی ای ایف کے سفر اور اس کی کامیابیوں کا مختصر جائزہ پیش کیا۔



## پاکستان میں ڈی ڈبلیو کی تقریب رونمائی

دنیا بھر کی خبروں اور حالات حاضرہ پر مشتمل ٹیلی ویژن چینل ڈی ڈبلیو نیوز کی جانب سے پاکستان میں ڈی ڈبلیو نیوز کی تقریب رونمائی مقامی ہوٹل میں منعقد کی گئی جس میں ذرائع ابلاغ کی نمایاں شخصیات نے بڑی تعداد میں شرکت کی۔ تقریب میں تفریحی صنعت کی ترویج، معاشرے میں خواتین کو درپیش مسائل جواجاگر کرنے کے حوالے سے صدر ہم نیٹ ورک پرائیڈ آف پرفارمنس سلطانہ صدیقی کو ''لوکل ہیرو ایوارڈ'' سے نوازا گیا۔ واضح رہے کہ ڈی ڈبلیو دنیا بھر میں عالمی بصیرت کے حامل لوگوں کے لئے لوکل ہیروز کے ایوارڈز جاری کرتا ہے۔



## مہتاب اکبر راشدی پر کتاب کا اجراء

گزشتہ دنوں آرٹس کونسل کراچی میں مہتاب اکبر راشدی پر لکھی گئی کتاب بعنوان ''مہتاب شخصیت، کردار، جیتا'' کی تقریب رونمائی منعقد ہوئی۔ اس کتاب میں مہتاب اکبر راشدی کے دوست احباب اور عزیزوں نے اُن کی شخصیت، کامیابی اور زندگی کے حوالے سے اپنے تاثرات رقم کیے ہیں۔ تقریب میں ایس آئی یو ٹی کے ڈاکٹر ادیب رضوی، فلمسار مصطفیٰ قریشی، ہم نیٹ رک کی صدر سلطانہ صدیقی، چیف ایگزیکٹو آفیسر دُرید قریشی، شنید قریشی، اکبر راشدی، مظہر الحق یقی، فہمیدہ الٰہی بخش سومرو، سید دیدار حسین شاہ اور شہناز رحمی سمیت معززین شہر اور صحافیوں ڑی تعداد موجود تھی۔ تقریب کے شرکاء کے لئے پُرتکلف چائے کا اہتمام تھا۔



## ان پلگڈ کی جانب سے کومل رضوی اور جوش کے ساتھ ایک شام

پیپسی ان پلگڈ کی جانب سے منائی جانے والی شام ''فال ایڈیشن'' میں ایک نہیں 2 بین الاقوامی شہرت یافتہ گلوکاروں کومل رضوی اور جوش کو ایک ساتھ پیش کیا' جنہوں نے 1950ء میں بنائی گئی ایک پنجابی فلم کے گانے ''دیساں دا راجہ میرے بابل کا پیارا'' کو تازہ ترین پنجابی ٹریک کے ساتھ پیش کیا۔ تقریب میں یوسف بشیر قریشی' انوشے اشرف' شہزاد شیخ' حرا ترین' نادیہ مشتری' نوشین شاہ' آمنہ عقیل' مصطفیٰ چنگیزی' عباس جعفری' ثنا انصاری' آمنہ ملک' نازیہ ملک' زوئی وساجی' تبسم مغل' سائرہ کبیر سمیت بڑی تعداد میں لوگوں نے شرکت کی۔ شرکاء کی تواضع فنگر فوڈ اور مشروبات سے کی گئی۔



# ذیابیطس، خاموش قاتل

**طبّی ماہرین کا کہنا ہے کہ موٹاپا' سہل پسندانہ طرز زندگی اور مرغن غذائیں ذیابیطس پھیلنے کی بڑی وجوہات ہیں**

مصروف اور جدید طرز زندگی نے دنیا کو نت نئی بیماریوں کا تحفہ دیا ہے۔ ذیابیطس بھی ان میں سے ایک بیماری ہے جو دنیا میں انتہائی تیزی اور خاموشی سے پھیل رہی ہے۔ اس بیماری نے آج ہر عمر کے لوگوں پر دھاوا بولا ہوا ہے۔ دنیا کو اس مرض کے مضمرات' وجوہات اور بچاؤ سے آگاہی دلانے کے لئے اقوام متحدہ کے ادارے ڈبلیو ایچ او نے 14 نومبر کو ذیابیطس کے عالمی دن سے منسوب کردیا۔ اس دن دنیا بھر میں ذیابیطس کے حوالے سے خصوصی سیمینار اور پروگرام مرتب کئے جاتے ہیں۔

اس وقت صورتحال کچھ یوں ہے کہ ہر 7 سیکنڈ میں ایک شخص ذیابیطس یا اس کی وجہ سے ہونے والے امراض کے باعث موت کے منہ میں چلا جاتا ہے۔ اگر ذیابیطس سے بچاؤ کے لئے مناسب اقدامات نہ کئے گئے تو 2030ء میں یہ ساتویں سب سے جان لیوا بیماری ہو جائے گی۔ 1985ء میں دنیا میں 3 کروڑ افراد ذیابیطس کا شکار تھے جبکہ اب ذیابیطس کے مریضوں کی تعداد 30 کروڑ 80 لاکھ سے زائد ہے۔ سالانہ 38 لاکھ افراد ذیابیطس اور اس سے ہونے والے امراض کے باعث موت کا شکار ہو رہے ہیں جو دنیا میں کل ہونے والی اموات کا 6 فیصد ہے۔ ذیابیطس کے مریضوں کی مجموعی تعداد میں سے 80 فیصد ترقی پذیر ممالک سے تعلق رکھتے ہیں۔ پاکستان میں بھی اس مرض نے اپنے پنجے بری طرح سے گاڑ رکھے ہوئے ہیں۔ اس وقت پاکستان میں ذیابیطس کے مریضوں کی تعداد ایک کروڑ سے تجاوز کر چکی ہے۔ ایک اندازے کے مطابق 2030ء تک پاکستان ذیابیطس میں مبتلا چوتھی بڑی آبادی والا ملک بن جائے گا۔ ماہرین نے خدشہ ظاہر کیا ہے کہ ذیابیطس کی بیماری پر قابو نہ پایا گیا تو آئندہ 20 سالوں میں اس کے مریضوں کی تعداد دوگنی ہو جائے گی۔

طبّی ماہرین کا کہنا ہے کہ موٹاپا' سہل پسندانہ طرز زندگی اور مرغن غذائیں ذیابیطس پھیلنے کی بڑی وجوہات ہیں۔ پاکستان میں ذیابیطس کے مرض میں اضافے کی اہم وجوہ لوگوں میں جسمانی ورزش کی عادت کا خاتمہ' جنک فوڈ' غیر متوازن اور غیر صحت مند غذا کا بڑھتا ہوا استعمال اور سگریٹ نوشی کو قرار دیا جارہا ہے۔ ماہرین کہتے ہیں کہ ذیابیطس دل' گردے' معدے' بلند فشار خون اور جوڑوں کے درد جیسی دیگر کئی پیچیدہ بیماریوں کا سبب بھی بنتا ہے۔

پاکستان میں سرکاری سطح پر ذیابیطس کی روک تھام کے لئے خاطر خواہ اقدامات کئے جارہے ہیں اور عوام کو علاج کی سہولیات فراہم کرنے کے ساتھ بہتر تشخیص کی کوششیں جاری ہیں۔ اس بیماری سے بچاؤ کے لئے لوگوں کو اس حوالے سے آگاہ کرنے کی مہم کا تسلسل بھی جاری ہے' تاہم ابھی اس مرض پر قابو پانے کے لئے لمبا سفر طے کرنا ہے۔ اس بیماری پر قابو پانے کے لئے حکومت سطح پر وسیع پیمانے پر منصوبہ بندی کی بھی ضرورت ہے۔■

# The Incredible HEALING POWER You Can Always Trust

ہومیو پیتھک طریقہ علاج کی مقبولیت اور منفرد مقام کی وجہ اسکی ادویات کا مریض کی جسمانی ضرورت کے مطابق اعصاب پر فوری اثر انداز ہونا اور مریض کو شفا سے ہمکنار کرنا ہے۔ ہومیو پیتھک ادویات میں موجود حیاتیاتی (Organic) اور قدرتی اجزاء مریض کے مزاج کے قریب تر ہونے کی وجہ سے دیرپا، بے ضرر اور مکمل شفایابی سے ہمکنار کرتے ہیں۔

کمال لیبارٹریز کی تیار کردہ ہومیو پیتھک **سنگل ریمیڈیز**، بایوکیمک ادویات اور مرکبات 48 سال سے زیادہ عرصہ کی تحقیق اور تجربہ کا نچوڑ ہیں اور ان کا معیار عالمی سطح پر تسلیم کیا جاتا ہے۔

جلد صحتیابی کیلئے

**Kamal**
Laboratories
ISO 9001-2008 Certified

MOST CREDIBLE HOMOEOPATHIC BRAND
Kamal 48 Years
MADE IN PAKISTAN




U.A.N. 92.51.111.00.1967, E-mail: kamallab@comsats.net.pk,
Kamal Laboratories



# خوبصورت بالوں سے خوبصورت آپ

اگر ایسی غذاؤں کا استعمال کیا جائے جو بالوں کے لئے مفید ہوں تو خوبصورت بالوں کا حصول مشکل نہیں

بال حسن کی علامت ہیں' لمبے' گھنے اور چمک دار بال شخصیت کے حسن میں اضافے کا باعث ہوتے ہیں اسی لئے جب بال گرنے لگتے ہیں تو پریشانی کا عمل شروع ہوجاتا ہے۔ لوگ بالوں کو گرنے سے رُوکنے کے لئے مختلف تراکیب استعمال کرتے ہیں۔ اس ضمن میں ماہرین کا مشورہ یہ ہے کہ اگر بال گر رہے ہوں تو شیمپو کا استعمال فوری طور پر روک دیں' کیونکہ شیمپو کا مقصد جلد کی صفائی کے ساتھ ساتھ کمزور بالوں کو صاف کرنا بھی ہوتا ہے۔ اگر تھوڑی سی احتیاط کر لی جائے تو بڑی پریشانی سے بچا جاسکتا ہے' مثال کے طور پر اپنی غذا پر توجہ دیں۔ اگر ایسی غذاؤں کا استعمال کیا جائے جو بالوں کے لئے مفید ہوں تو خوبصورت بالوں کا حصول مشکل نہیں' جیسے کہ اپنی غذا میں کھجور کو شامل کریں۔ اس میں بالوں اور جلد کی صحت کے لئے ضروری تمام اجزاء پائے جاتے ہیں۔ اس کے علاوہ صبح نہار منہ شہد کا استعمال کریں' جلد اور بالوں کے بہت سے مسائل کی وجہ جسم میں ٹاکسین کا جمع ہوجانا ہے' شہد کے استعمال سے نہ صرف ٹاکسین جسم سے خارج ہوجاتا ہے بلکہ خون بھی صاف ہوتا ہے۔ بال خون سے اپنی خوراک حاصل کرتے ہیں' جب خون صاف ہوگا تو بالوں کی صحت میں اضافہ ہوگا اور جلد بھی خوبصورت ہوگی۔

سالمن اور ٹونا مچھلی میں اُومیگا تھری کی بھاری مقدار موجود ہوتی ہے جو بالوں کو توانا رکھنے کا اہم ذریعہ ہیں۔ زیادہ مچھلی کھانے سے نہ صرف بال گرنا کم ہوجاتے ہیں بلکہ نئے بال بھی اُگیں گے۔ کھانوں میں سبز پتوں والی سبزیاں شامل کریں۔ ان میں حیاتین' معدنیات' غیر تکسیدی اجزاء اور فولاد کثرت سے پایا جاتا ہے جو بالوں کی صحت کے لئے بے حد مفید ہے۔ چاہیں تو سبز پتوں کا جوس بھی پی جاسکتا ہے۔

گاجروں میں حیاتین اے بنانے والا ''بیٹا کیروٹین'' ہوتا ہے۔ اس حیاتین کی کمی سے بال پتلے اور بے جان ہوجاتے ہیں' لہٰذا گاجریں کھائیں اور ان کا جوس پئیں تاکہ بال مضبوط و توانا ہوجائیں۔

بالوں کو درکار مختلف غذائی اجزاء ہم اپنی روزمرہ غذا میں سبزیوں' پھلوں' دودھ اور گوشت جیسی اشیاء کے متوازن استعمال کے ذریعے ہی حاصل کرسکتے ہیں۔

آج کی مصروف زندگی میں ذہنی دباؤ ایک عام مسئلہ بن کر رہ گیا ہے جس کی وجہ سے جسم کا میٹا بولزم نظام متاثر ہوتا ہے اور باقی اعضاء کی طرح بالوں کی صحت بھی شدید متاثر ہوتی ہے۔ ذہنی دباؤ سے بچنے کے لئے صحت مند مشاغل اختیار کریں' اچھی موسیقی سنیں اور مثبت سرگرمیوں میں حصہ لیں۔

اگر آپ زیادہ تر وقت گھر سے باہر گزارتے ہیں تو کوشش کریں کہ بالوں کو ڈھانپ کر رکھیں تاکہ یہ گردوغبار اور دھویں سے محفوظ رہیں۔ سر کی جلد پر جمع ہونے والا گردوغبار خشکی اور جلد کی دیگر بیماریوں کا باعث بنتا ہے اور بالوں کی جڑوں کو کمزور کرتا ہے۔ براہ راست دھوپ کا پڑنا بھی بالوں کی صحت کے لئے مناسب نہیں ہے' لہٰذا اگر آپ زیادہ تر وقت کھلے آسمان کے نیچے گزارتے ہیں تو بالوں کو دھوپ سے بچانے کا اہتمام کریں۔ ■



# مونگ پھلی، گوشت سے زیادہ مفید

## بادام کی نسبت کم قیمت ہونے کی وجہ سے مونگ پھلی کو غریبوں کا بادام بھی کہا جاتا ہے

موسم میں ٹھنڈ اُترتے ہی سب سے زیادہ رغبت محسوس ہوتی ہے مونگ پھلی سے۔ لحافوں اور کمبلوں میں بیٹھ کر بھنی ہوئی گرما گرم مونگ پھلیاں کھانے کا اپنا ہی مزہ ہے۔ بادام کی نسبت کم قیمت ہونے کی وجہ سے مونگ پھلی کو غریبوں کا بادام بھی کہا جاتا ہے۔

مونگ پھلی کا آبائی وطن جنوبی امریکا ہے۔ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی ولادت سے ایک ہزار سال قبل آثار قدیمہ کے ماہرین نے پیرو کے ساحلی علاقوں کی کھدائی کے دوران مونگ پھلی کے آثار پائے۔ برصغیر پاک و ہند میں دنیا بھر کی مونگ پھلیوں کی پیداوار کا 4 فیصد حصہ پیدا ہوتا ہے جب کہ مونگ پھلی پاکستان میں بھی بہ کثرت پیدا ہوتی ہے۔

مونگ پھلی ایک بیل کا پھل ہے جس کی پھلیاں زمین کے اندر پیدا ہوتی ہیں' تاہم اسے مغز اور بیج میں شمار کیا جاتا ہے۔ مونگ پھلی کی کاشت سالانہ بنیاد پر ہوتی ہے۔ ایک پھلی میں بالعموم ایک سے 3 دانے ہوتے ہیں۔ مونگ پھلیاں زمین کے اندر 2 ماہ میں پک کر تیار ہو جاتی ہیں' پھر انہیں بیلوں سے توڑ کر رکھ لیا جاتا ہے جس کے بعد یہ 4 سے 6 ہفتوں کے دوران مکمل طور پر خشک ہو کر فروخت کے لئے تیار ہو جاتی ہیں۔

مونگ پھلی کے بے شمار طبی اور غذائی فوائد ہیں۔ اس میں اعلیٰ درجے کے لحمیات کی وافر مقدار ہوتی ہے۔ ایک کلو مونگ پھلی میں ایک کلو گوشت کی نسبت زیادہ لحمیاتی اجزاء پائے جاتے ہیں جبکہ اتنی ہی مقدار میں انڈوں کے بالمقابل تقریباً 2.5 فیصد زیادہ لحمیات ہوتے ہیں۔ پنیر اور سویابین کے علاوہ کوئی بھی نباتات لحمیات کی مقدار میں مونگ پھلی کا مقابلہ نہیں کر سکتی۔

گو کہ 100 گرام مونگ پھلی میں 765 حرارے پائے جاتے ہیں لیکن حیرت انگیز طور پر مونگ پھلی کھانے سے وزن میں کمی ہوتی ہے۔ کھانے سے کچھ دیر قبل تھوڑی سی بھنی ہوئی مونگ پھلی کھایئے' ساتھ ہی بغیر چینی کی چائے یا کافی کا استعمال کیجیے۔ وزن میں رفتہ رفتہ کمی آجائے گی۔

ذیابیطس کے مریض اگر روزانہ 50 گرام مونگ پھلی کھائیں تو جسم کو درکار نیاسین کی مقدار پوری ہو جاتی ہے۔ اگر مضبوط دانت اور مسوڑھے چاہئے تو مونگ پھلی کو تھوڑے سے نمک کے ساتھ چبا کر کھائیں۔ اس سے نہ صرف جراثیم کا خاتمہ ہوتا ہے بلکہ دانتوں کا قدرتی رنگ بھی برقرار رہتا ہے۔ برس ہا برس سے مونگ پھلی کا تیل حسن میں اضافے کے لئے استعمال ہوتا آرہا ہے۔ مونگ پھلی کے تیل میں ہم وزن لیموں کا رس ملائیں اور رات کو سوتے وقت چہرے پر لگائیں' یہ عمل مہاسوں' جھائیوں اور کیلوں کی پیدائش کو رُوکتا ہے۔ ایسی خواتین جو بچوں کو دودھ پلا رہی ہوں' شکر اور دودھ کے ساتھ مونگ پھلی کھائیں۔ اُن کے لئے اس سے عمدہ اور طاقت بخش غذا کوئی اور نہیں ہو سکتی۔ مونگ پھلی میں وافر مقدار میں تیل ہوتا ہے' اس لئے پینے سے یہ مکھن کی صورت اختیار کر لیتی ہے۔

مونگ پھلی دیر سے ہضم ہوتی ہے لیکن اگر کچی مونگ پھلی خوب چبا کر کھائیں تو جلد ہضم ہو جاتی ہے' بھوننے یا پکانے کے بعد اس کی یہ خامی بھی دُور ہو جاتی ہے۔ مونگ پھلی کو غذا کی جگہ نہ دیجیے۔ محققین کی رائے میں مونگ پھلی کے روزمرہ استعمال سے جسم میں تیزابیت بڑھ جاتی ہے' بعض لوگوں کو بھنی ہوئی مونگ پھلی کھانے سے الرجی ہو جاتی ہے۔ دمے کے مریضوں کو بھی کم مونگ پھلی کھانے کا مشورہ دیا جاتا ہے۔ ■



# مصالحہ ٹپس

☆ اگر ہاتھ جل جائے تو کپڑوں میں ڈالنے والا نیل اور ٹوتھ پیسٹ ملا کر لگائیں' نہ جلن ہوگی اور نہ ہی داغ پڑے گا۔

☆ گھر میں چونٹیاں ہو جائیں تو انہیں بھگانا بہت مشکل ہو جاتا ہے لیکن اگر باورچی خانے کے دروازوں' کھڑکیوں اور سوراخوں میں لیموں کا رس نچوڑ دیں تو چیونٹیاں بھاگ جائیں گی۔ اسی طرح آپ چاہیں تو لیموں کے چھلکے کاٹ کر مطلوبہ جگہ پر ڈال کر چیونٹیوں سے نجات حاصل کر سکتے ہیں۔ اگر مالٹے کے چھلکوں کو پانی میں ملا کر پیس لیا جائے اور اسے چیونٹیوں کے بلوں میں ڈال دیا جائے تو یہ عمل بھی کافی مفید ہے۔ اگر چیونٹیوں کے سوراخوں پر کالی مرچ چھڑک دی جائے تو ان سے نجات مل سکتی ہے۔ اسی طرح اگر آپ اپنے باورچی خانے کے دروازوں اور کھڑکیوں میں نمک چھڑک دیں' اس سے بھی آپ کا مسئلہ بہت حد تک حل ہو جائے گا۔ اگر گھر کی بنیادوں میں ٹیلکم پاؤڈر اچھی طرح چھڑک دیں تو گھر چیونٹیوں سے پاک رہے گا' جبکہ کھڑکیوں اور دروازے کے پاس اس کا چھڑکاؤ بھی مفید ہوتا ہے۔

☆ اگر چہرے پر جھریاں پڑ جائیں تو مٹی کی پیالی میں ایک چائے کا چمچہ ملائی لیں' اس میں 3 بادام پیس کر ڈال دیں۔ اسے رات کو چہرے پر لگائیں اور صبح چہرہ دھو لیں۔ اس کے علاوہ گیہوں کا آٹا اور ہلدی ہم وزن لے لیں' اس میں گائے کا کچا دودھ ملائیں اور چہرے پر لگائیں۔ 20 منٹ کے بعد چہرہ صاف پانی سے دھو لیں۔

☆ زیادہ کھانے کی وجہ سے طبیعت میں بھاری پن ہو تو پودینے کے پتے پانی میں پکائیں اور اس کو چھان کر پی لیں۔ اگر ملک شیک پینے کی وجہ سے طبیعت میں بھاری پن پیدا ہو جائے تو ملک شیک میں اسپغول کے چند دانے ملا کر پئیں۔

☆ اگر جسم میں خارش ہوتی ہو تو سب سے بہتر یہ ہے کہ نیم کے پتے اُبال کر اس پانی سے نہائیں' اس کے بعد جہاں جہاں خارش ہو وہاں کارن فلور کو ٹالکم پاؤڈر کی طرح سے لگالیں۔

☆ 3 کھانے کے چمچے چاول اُبالیں' اس کا پانی نتھار کر محفوظ کر لیں۔ اس میں ایک کھانے کا چمچہ دودھ اور ایک کھانے کا چمچہ شہد یکجان کر لیں۔ چہرہ دھو کر اس آمیزے کو چہرے پر لگالیں' ماسک خشک ہو جائے تو چہرے کو چاولوں کے پانی سے دھو لیں۔ اس نسخے کو ہفتے میں ایک بار دہرانے سے چہرہ صاف اور شفاف ہو جاتا ہے۔

☆ دانتوں کو چمکانے کے لئے تھوڑا سا بیکنگ سوڈا لے کر اس میں تازہ لیموں کا رس ملا کر برش کی مدد سے دانتوں پر اچھی طرح طرح سے لگائیں۔ اس سے پہلے دانتوں کو موٹے ٹشو پیپر سے رگڑ کر صاف اور خشک کر لیں تو بہتر ہے۔ اس آمیزے کو چند منٹ لگائے رکھنے کے بعد اچھی طرح پانی سے صاف کر لیں۔ ناریل کے تیل کے آپ نے بہت فوائد سنے ہوں گے لیکن شاید آپ کو معلوم نہیں کہ یہ دانتوں کے لئے بھی جادوئی اثر رکھتا ہے۔ صبح کے وقت دانت صاف کرنے سے پہلے ایک چمچہ ناریل کا تیل منہ میں ڈال کر 10 سے 15 منٹ کے لئے دانتوں کے اردگرد خوب اچھی طرح گھمائیں اور اس کے بعد پانی سے اچھی طرح کلی کر لیں۔





بابرکت ہے وہ ذات جس نے بروج کو آسمان کی زینت بنایا اور سورج اور چاند کو روشن کیا (القرآن)

# آپ کے ستارے کیا کہتے ہیں؟

آپ کے لئے کون سا سال، دن، مہینہ بہتر رہے گا؟ محبت، دولت اور دیگر معاملات میں کب کامیابی ملے گی؟ معروف ماہر فلکیات، روحانی اسکالر و حکیم **سید محمد علی قادری** سے رہنمائی حاصل کریں۔ اس کے علاوہ **قادری صاحب** آپ کے تمام دنیاوی (روحانی وجسمانی) مسائل کا حل **قرآنی آیات** اور **اسماء الحسنیٰ** سے پیش کرتے ہیں۔

......☆ بابا! میری شادی میری خالہ زاد سے ہوئی تھی شادی کے دو سال بعد میرے سالے نے میری بہن کا ہاتھ مانگا اور شرط لگادی کہ اگر رشتہ نہ دیا تو ہماری بہن بھی واپس کر دو میرا سالا بری عادات میں تھا ہم اسے رشتہ نہیں دینا چاہتے تھے میرے دو بچے تھے میں نے آپ سے رابطہ کیا آپ نے لوح قدوس دی، الحمدللہ لوح اور وظائف کی برکات سے میرے سالے نے اپنی ضد ختم کی اور اسکا دھیان ہماری بہن سے ہٹ گیا، بہن کا بھی رشتہ کہیں اور طے ہوگیا۔ (محمد بلال۔ دریا خان، بھکر)

......◄ بیٹا! اللہ کا شکر ادا کریں، لوح کو ٹھنڈا کرادیں۔

......☆ محترم قادری صاحب! میری عجیب کیفیت تھی، گھبراہٹ بے چینی سی رہتی تھی دل پہ بوجھ رہتا تھا، بیوی کے چہرے سے نفرت ہوگئی تھی اس سے بات کرنے کو دل نہیں کرتا تھا، آپ سے رابطہ ہونے پر پتہ چلا کہ ہوائی اثرات ہیں آپ نے ایک لوح عنایت کی اللہ کا شکر ہے اب میں اپنے آپ کو ہشاش بشاش پاتا ہوں، اور گھر کے ماحول میں بھی بہت بہتری آئی، اب کیا حکم ہے؟ (نعیم خان۔ رزمک، ڈی آئی خان)

......◄ بیٹا! اللہ کا شکر ادا کریں اور لوح کو اب ٹھنڈا کروادیں البتہ وظیفے کی ایک تسبیح روزانہ پڑھتے رہیں۔

......☆ اسکالر صاحب! 2 سال قبل آپ سے جرمنی سے رابطہ ہوا تھا میری بیوی اور بچے میری نافرمانی پر تلے ہوئے تھے، میں خودکشی کا ارادہ کر رہا تھا کہ میری نظر ایک میگزین پر آپ کے کالم پر پڑی رابطہ ہونے پر آپ نے مجھے وظیفہ دیا، الحمدللہ ایک ماہ کے عمل کے بعد ہی گھر میں سب کے رویئے تبدیل ہوگئے، تاخیر کی معذرت رابطہ نہ کرسکا، اب کیا حکم ہے آپ کی خدمت میں کیا بھیجوں؟ (رضوان علی۔ جرمنی)

......◄ بیٹا! غریبوں کو صدقات دیں یہی ہمارا نذرانہ ہے۔

......☆ اسکالر صاحب! میں نے غربت کی وجہ سے بانڈ کی کھلنے کے لئے وظائف لئے تھے، 2 بار وظائف کرنے پر اللہ نے میری سن لی الحمدللہ دوسرا انعام نکل آیا۔ لوح کا کیا کروں کیا یہ لوح اگلی قرعہ اندازی کے لئے بھی کارآمد ہے۔ (اصغر۔ اوباڑو، سندھ)

......◄ بیٹا! واضح رہے کہ لوح بانڈ کے لئے نہیں دی جاتی بلکہ مالی تنگی دور کرنے کے لئے دی جاتی ہے، اگر آپ کے قرضوں کی ادائیگی کی صورت بن گئی ہے تو لوح کو ٹھنڈی کروادیں۔

......☆ بابا جانی! میرا بھائی بے گناہ قتل کے کیس میں قید ہے آپ کوئی ایسا عمل بتادیں کہ وہ بری ہوجائے، وہ ہمارے گھر کا اکیلا کفیل تھا اب فاقوں کی نوبت آگئی ہے۔ (سائی۔ ڈی جی خان)

......◄ بیٹی! بھائی سے کہیں کہ وہ سورۃ توبہ کی آخری 2 آیات کو روز رات سونے سے پہلے 21 مرتبہ پڑھے اور اگر یاد کرلے تو بہتر ہوگا، اور اس کا کثرت سے ورد کرے انشاءاللہ بری ہوگا۔

......☆ حضرت! عملیات کی لائن سے 10 سال سے چلے کر رہا ہوں لیکن کوئی فائدہ نہیں ہوا شمع شبستان رضا بھی پڑھی، اب 2 سال ہوگئے کوئی چیز پیچھے لگ گئی، ہر وقت تنگ کرتی ہے۔ میری نیند بھی غائب ہوگئی۔ اللہ کے واسطے کچھ کریں۔ (شوکت۔ وادی نیلم، کشمیر)

......◄ بیٹا! روز رات سونے سے پہلے 313 بار "یانُوْرُ یاحَفِیْظُ" پڑھیں اول آخر 7 بار درود پاک، انشاءاللہ 61 دن کے عمل کے بعد آپ پر سے کیفیات زائل ہوجائیں گی۔

......☆ پروفیسر صاحب! میرے پارٹنرز نے مجھ پر کیس کروادیا تھا، جب سے میں نے پارٹنرشپ ختم کی تب سے میرے گھر میں پریشانیاں آتی رہیں آپ سے بذریعہ email رابطہ ہونے پر آپ نے تعویزات کے اثرات بتائے اور لوح حفاظت بنا کر دی، الحمدللہ لوح اور وظیفے کی برکت سے تمام کیسز کا خاتمہ ہوا مالی تنگی دور ہوئی اور گھر میں خیر و برکت آگئی، میرے پارٹنرز نے بھی پیسے دینے کا وعدہ کرلیا، اب مزید کیا کرنا ہے؟ (کریم گیلانی۔ ملتان)

......◄ بیٹا! اللہ کا شکر ادا کریں، وظیفہ 41 دن مزید پڑھیں۔

......☆ قادری صاحب! میں نے ایک سال پہلے سوئیڈن سے آپ سے بیروزگاری کا مسئلہ بیان کیا تھا آپ نے لوح حصار بنا کر دی، 2 بار وظیفہ کرنے پر بھی مسئلہ حل نہ ہوا آپ نے بڑی امید دلائی، تیسری بار وظیفے کو 10 ہی دن ہوئے تھے کہ اچھی جگہ جاب کی آفر آگئی جاب کو 3 ماہ ہی ہوئے کہ تنخواہ بھی بڑھادی گئی، میں کس منہ سے آپ کا شکریہ ادا کروں۔ (ظہیر شاہ، سوئیڈن)

......◄ کرم ہے اس مالک کا کہ جس نے کلام پاک میں کیے گئے وعدے کو پورا فرمایا، آپ بھی اللہ ہی کا شکر ادا کریں۔

......☆ پروفیسر صاحب! میری 3 بار شادی ناکام ہوچکی تھی، میری ایک دوست جو کراچی مین رہتی ہے اس نے آپ سے رابطے کا مشورہ دیا، آپ نے استخارے میں جنات کا اثر بتایا تھا، جس سے نجات کے لئے آپ نے لوح نجات بھیجی، لوح میرے پاس آئے ہوئے 3 ماہ ہی ہوئے تھے کہ مناسب رشتہ آیا اور ایک ماہ کے اندر میری شادی ہوگئی اب مجھے 3 ماہ کا حمل ہے الحمدللہ میں بہت خوش ہوں آپ کے لئے کیا تحفہ بھیجوں؟ (عروہ رضوی، تہران، ایران)

......◄ بیٹی! میرے لئے اس سے بڑا کوئی تحفہ نہیں کہ میرے ذریعے سے کسی کی مراد پوری ہوجائے، اللہ آپ کے مال میں برکت دے (آمین)، حسب استطاعت غریبوں کو صدقہ دیں۔

......☆ پروفیسر صاحب! میرا باہر ملک جانے کا کام 5 سال سے رکا ہوا تھا آپ سے ڈیڑھ سال قبل باہر ملک روانگی کی رکاوٹوں کے لئے رابطہ ہوا اور لوح فتاح منگوائی تھی اس کے ساتھ وظیفہ بھی بھیجا تھا، الحمدللہ مجھے تین ماہ ہوچکے ہیں، اٹلی میں ہوں، اور جاب بھی لگ گئی ہے، اب لوح کا کیا کروں؟ (شہزاد شاہد۔ اٹلی)

......◄ لوح ٹھنڈی کروادیں۔

**ھدایات** :- اگر خط لکھ کر مسئلہ بیان کرنا ہو تو خط لکھتے وقت اپنا مکمل نام اپنی والدہ کا نام اور تاریخ پیدائش ضرور لکھیں، خط کے ساتھ جوابی لفافہ بھی روانہ کریں، خط ہاتھ سے تحریر کریں، فوٹو کاپی کیے ہوئے یا کمپیوٹر پرنٹ کیے ہوئے خطوط کا جواب نہیں دیا جاتا۔ لوگوں کے مسائل کے سننے کا وقت صبح 11 سے شام 6 بجے تک کا ہے، بروز جمعۃ المبارک چھٹی ہوتی ہے، ان اوقات کے علاوہ معمولات کا وقت ہے، نماز کے اوقات میں فون کرنے سے گریز کریں۔ (اوپر درج کئے گئے سوالات کے جوابات میں دیئے جانے والے وظائف نام اور کیفیات کے حساب سے ہوتے ہیں، لہٰذا اپنے طور پر وظائف کرنے کی بجائے فون پر رہنمائی ضروری ہے)


خط کے رابطے کیلئے:- **سید محمد علی قادری** A-911، سیکٹر B-11، نارتھ کراچی، بالمقابل نارتھ کراچی ٹیلی فون ایکسچینج، کراچی۔

email... mashalerah@gmail.com---mashaleraah@gmail.com

Mobile:- 0333-2254335 --0331-2491201 -- 0345-2186233

# ٹوٹکے



## کالے ہونٹوں کے لئے

اگر ہونٹ کسی بھی وجہ سے کالے ہو رہے ہوں تو پریشان ہونے کی ضرورت نہیں ہے۔ روزانہ رات میں ہونٹوں پر عرق گلاب لگا کر سوئیں۔



## کھانا ہضم کرنے کے لئے

بہت سے لوگوں کے لئے کھانا ہضم کرنا مشکل ہوتا ہے۔ ایسے لوگوں کو چاہئے کہ وہ زمین پر بیٹھ کر کھانا کھائیں۔ روزانہ صبح ایک چائے کا چمچہ اسپغول کی بھوسی' ایک چھوٹا سا ٹکڑا ادرک اور چھوٹا سا گڑ کا ٹکڑا ½ گلاس پانی میں گھول کر پی لیں۔ 3 سے 4 دن ہی میں فرق محسوس ہوگا۔



## اچار محفوظ رکھنے کے لئے

اگر آپ چاہتے ہیں کہ اچار زیادہ دن تک محفوظ رہے تو اس میں تیل کی مقدار اتنی زیادہ رکھیں کہ اچار اس میں ڈوبا ہوا ہو۔ اچار میں سوائے لکڑی کے چمچے کے اور کوئی دوسرا چمچہ نہ ڈالیں۔ استعمال کیا ہوا اچار بوتل میں واپس نہ ڈالیں' کوشش کریں کہ ہر دوسرے دن اچار کو تھوڑی دیر کے لئے دھوپ میں رکھ دیں۔



## چہرے کے دانوں کے لئے

اگر چہرے پر دانے' داغ دھبے اور آنکھوں کے گرد سیاہ حلقے ہوں تو چہرہ دیکھنے میں برا لگتا ہے۔ ایک کھانے کا چمچہ رات میں ڈیپ فریزر میں رکھ دیں۔ صبح اسے عرق گلاب میں بھگو کر نکالیں' اس چمچے کو آنکھ میں اندر سے باہر کی جانب پھیریں۔ اس سے کافی فرق محسوس ہوگا۔



## سُوجے ہوئے پیروں کے لئے

اگر بیٹھے بیٹھے پیر سُوج جانے کی شکایت ہو تو کچھ احتیاطی تدابیر اختیار کریں۔ جب بھی بیٹھیں پیر کسی اُونچی چیز پر رکھ لیں۔ روزانہ رات میں ایک پلاسٹک کے ٹب میں نیم گرم پانی میں ایک کھانے کا چمچہ زیتون کا تیل ملا کر اس میں پیر ڈال کر بیٹھیں۔ جلد ہی تکلیف میں کمی ہونا شروع ہو جائے گی۔



